



یہ ستارے یہ کہکشاں یہ فلک رہبرِ راہِ زندگانی ہیں!

MARCH 2020
ABC Certified/CPNE Member

GOLDEN YEARS 72 سالہ مسلسل اشاعت

آفاقی معلومات کا علمبردار

روحانی ماہنامہ

# آئینہ قسمت

لاہور

## غزوہ ہند: رسالتمآب ﷺ کی بشارت

## اعمال ماہِ رجب

## زحل کا جدی میں قیام

## شرفِ مریخ اور لوحِ غلبہ و نصرت

## حکومت مدت پوری کر پائے گی؟ جفری پیشگوئیاں

## نوروز عالم افروز 2020ء

ASTROLOGY FOR ALL

بانی: منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز




آفاقی معلومات کا علمبردار

# ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت لاہور

آمد ظہور باسعادت امام مہدی آخر الزمانؑ کے انتظار میں شائع ہونے والی بین الاقوامی جنتری

2020ء

بارہ 12 امامیہ جنتری

علیؑ محمدؐ

اللہ

2020

ربّ سے ملانے والا سال

ASTROLOGY FOR ALL

2020ء

73 GOLDEN YEAR

aienaeqismat@gmail.com

زنجانی جنتری

روحانی آئینہ قسمت لاہور

1 Alaska
2 Canada
3 Europe
4 Russia

2020ء عالمی امن یا جنگ کا سال؟

قطب غوث ابدال کی نئی ذمہ داریاں

5 United States
6 South America
7 Africa

نئے پاکستان کا مستقبل

ASTROLOGY FOR ALL

اپنے اندر بے پناہ علمی و روحانی خزانہ لیے ہوئے 1947ء سے ہر ماہ باقاعدگی سے شائع ہوتا ہے

قدیم و جدید ریسرچ پر مشتمل پاک و ہند میں شائع ہونے والا منفرد آفاق، فلکیاتی و روحانی مجلہ

قیمت 100 روپے | نمونہ کا شمارہ مفت منگوائیں | اپنے قریبی بک سٹال سے طلب فرمائیں

خواہش مند حضرات نمونہ کا شمارہ منگوانے کیلئے 20 روپے کے ڈاک ٹکٹ لازماً ارسال کریں (ادارہ)

ASTROLOGY FOR ALL

A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

ماہنامہ روحانی

# آئینہ قسمت

آقائی مولیٰ علیؑ کا علمبردار لاہور

جلد نمبر 72 | MARCH 2020 | شمارہ نمبر 12

بانی ادارہ منعم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

جانشین خاندانِ زنجانیہ عالیہ

شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی

شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

بیرون ممالک سالانہ چندہ

مڈل ایسٹ 12000 روپے

انڈیا، ایران، سری لنکا 12000 روپے

یورپ، فار ایسٹ 14000 روپے

امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 15000 روپے

قیمت 100 روپے

سالانہ چندہ 1000 روپے

لائف ممبر شپ 15000 روپے For 12 Years

لائف ممبر شپ 1000 ڈالر For 12 Years





چیف ایڈیٹر — شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی

گروپ ایڈیٹر — شہزادہ سید محمد علی زنجانی

آئینہ قسمت — زنجانی جنتری — بالعلمیہ جنتری — البیرونی تقویم

ایڈیٹر — شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

سب ایڈیٹر — شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی

مجلسِ مشاورت

مخدوم سید طاہر سجاد زنجانی — مخدوم سید حسن پیر قادری

میجر (ر) خالد اسمٰعیل قاضی — کرنل (ر) سید اکبر علی شاہ — چودھری واجد علی خان

پروفیسر توفیق بٹ — شجاعت ہاشمی (آرٹسٹ) — ڈاکٹر اجمل نیازی

محمد سلیم نقشبندی — علامہ صمصام الدین — افتخار احمد

مشیر قانونی — طالب علی غضنفر ایڈووکیٹ — محمد عامر چوہان ایڈووکیٹ

کمپوزنگ لے آؤٹ — ارشد علی

سرکولیشن منیجر — حامد بشیر

کاشانہ زنجانی 125۔ڈی، گلبرگ 2

بالمقابل یونین کونسل حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، نزد فلمن مارکیٹ لاہور 54660

Ph: 042-35752277 - 35872277

Mobile: 0300-9483758

کاشانہ زنجانی — A-19، جی ٹی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل گالف کلب/آرمی ہاؤس، راولپنڈی

PH: 051-8732742, 051-8732764

کاشانہ زنجانی — نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ آرام باغ روڈ کراچی 74200

Ph: 021-32217544







سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر/ پبلشر نے حیدری پریس ریلوے روڈ لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی 125-D گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا

# حمد

نوازش علی شیخ

جسم اور رُوح سبھی ترے اِشارے پر ہے
ڈوبا جو عِشق کے ساگر میں کنارے پر ہے
ہاتھ پاؤں تو بہت دنیا میں مارے ہم نے
ہنس کے کہتی ہے مگر زیست خسارے پر ہے
جس طرف دیکھتا ہوں جلوہ نما ہے تُو ہی
نور کا دَریا، میری ناؤ ہُلارے پر ہے
لاکھوں رنگوں میں نمایاں ہے مگر تیرا ہی رنگ
شان تیری ہے ترا ذکر سپارے پر ہے
چاندنی پھیلی ہے ہر سو تو درخشاں ہے چاند
چال دنیا کی مگر پھر بھی ستارے پر ہے
رازِ دَرپردہ کو جانے لا شریکَ لہٗ
کائنات عاصیؔ اِسی ایک سہارے پر ہے

# نعت

نوازش علی شیخ

عشق صادق ہوتو پھر دِل میں سفر جاگتے ہیں
تائبِ خواب ہیں ، تا وقتِ سحر جاگتے ہیں
جذّب اور شوق کا روشن ہے اَلاؤ دِل میں
ذہن میں لا اِلہٰ کے تازہ ہُنر جاگتے ہیں
شہروں میں گلیوں میں اور کوچہ و بازاروں میں
ذکرِ لاہوت سے ، دیوار اور در جاگتے ہیں
جس کسی کو بھی عطا چاہیے ، تا زیست مُدام
اُسکے اعضائے بدن شام و سحر جاگتے ہیں
دِل میں ہو سوخت ، نظر میں ہو تجلّی کا سماں
اِن اداؤں سے فقط اہلِ نظر جاگتے ہیں
کج اداؤں سے حذر ، واعظ و مُلّا سے حذر
عاصی درحالِ سفر عُذرِ خطر جاگتے ہیں

# منقبت

نوازش علی شیخ

تشنہ دہان کی فغاں عہد پیام تک گئی
بادِ سُموم کربلا، کوفہ و شام تک گئی
خطبہ تھا اک اسیر کا، نوکِ سناں پر جو دیا
اُسکی صدائے بازگشت ہر خاص و عام تک گئی
نازشِ مُصطفی سلام تیرے سفر کی شان پر
صبح و مسا کی ہر گھڑی سجدہ قیام تک گئی



جیسے ہوا کٹا سفر، جیسے سہی صعوبتیں
بندِ رسن کی داستاں میرے اِمام تک گئی
چُن چُن کے مارے تھے شقی بُرشِ ذُوالفقار نے
ہر اک عدو کی دشمنی حدِ حرام تک گئی
ہر اک شہید نے امام کے لئے سر کٹا دیا
رُوحِ بتول و مرتضیٰ اُنکے سلام تک گئی

## 13 رجب ولادت امیر المومنین حضرت علی علیہ السلام

# نوروز اور عید غدیر

صحیفۂ کائنات کا مطالعہ کرنے والوں کی ژرف بین نگاہوں سے یہ امر مخفی اور مستجب نہیں کہ ابتدائے آفرنیش ہی سے انضباط اوقات وتاریخ کا مسئلہ فرزندانِ آدمؑ کے وردِ سر بنا ہوا ہے۔ آج تک لاتعداد جنتریاں اور کیلنڈر منصۂ شہود پر جلوہ گر ہو چکے ہیں اور کم از کم ایک درجن جنتریاں اور کیلنڈر تو اس وقت بھی استعمال ہو رہے ہیں۔ لیکن کوئی ایک بھی جنتری یا کیلنڈر ایسا نہیں بنایا جاسکا جو نا قابل تبدیلی ہو۔ ہر سال کا آغاز ایک نئے ہی دن سے ہوتا ہے جو پچھلے سال نہ تھا۔

نیز جو حکمران بھی تخت نشین ہوتا رہا۔ اس نے اپنے سالِ جلوس کی مناسبت سے ایک نئی جنتری یا کیلنڈر کی بنیاد رکھ دی۔ حتیٰ کہ زورِ بازو اور ملکی حکومت کی باگ دوڑ کے بل بوتے پر علوم فلکیات میں نئے نئے آئین وقوانین جاری کر کے اپنے نام سکہ اور سن کو مروج کیا اور جب ایک بادشاہ اپنا وقت گزار کر اس دنیا سے سدھارا تو بقول ے

ہر کہ آمد عمارت نو ساخت

اسی سبب کبھی کبھار اختلاف رائے دیکھنے میں آجاتا ہے۔ اعلان ولائت مولا علیؑ تاہم یہ بات طے ہے کہ 18 ذوالحجہ 10ھ کو نوروز تھی۔

حضرت ابو ہریرہؓ فرماتے ہیں: جو شخص 18 ذوالحجہ (روز غدیر) روزہ رکھے تو اس کو ساٹھ مہینوں کے روزوں کا ثواب حاصل ہوگا۔

تاریخ بغداد، ج ششم، ص 290، مؤلفہ ابوبکر احمد بن علی خطیب بغدادی متوفی 462ھ

اہل سنت کے اکابر علماء نے کہا ہے کہ آیۃ اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دینکم و اَتْمَمْتُ علیکم نِعْمَتِی وَرضیت لکم الاسلام دینا (سورۃ مائدہ)

یعنی آج میں نے تمہارے لیے تمہارے دین کامل کر دیا۔ تم پر اپنی نعمت تمام کر دی اور تمہارے لیے اسلام کو پاکیزہ دین قرار دیا، راضی ہو گیا۔ غالباً دو مرتبہ آیت نازل ہوئی۔ ایک مرتبہ غروبِ عرفہ کے وقت اور ایک مرتبہ غدیر میں

سبط ابن جوزی، تذکرہ خواص الامہ صفحہ آخر 18 میں کہتے ہیں:

اَحْمَلَ اِنَّ الْاٰیة نَزَلَتْ مَرَّتینِ بِعَرِفَة و مَرَّیَوْم الْغدیْرِ. کَمَا نَزَلَتْ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ. مَرَّتَیْنِ. بِمَکّه وَمَرَّ بالمدینة

یعنی احتمال ہے کہ یہ آیت دو مرتبہ نازل ہوئی۔ ایک مرتبہ عرفہ میں اور ایک مرتبہ روزِ غدیر۔ جیسے بسم اللہ الرحمن الرحیم دو مرتبہ نازل ہوئی۔ ایک مرتبہ مکہ اور ایک مرتبہ مدینہ میں۔

اکثر علماء نے لکھا ہے کہ الیوم کی آیت غدیر خم کے روز جب رسول اللہ نے بحکم الٰہی علیؑ کو لاکھوں حجاج کے سامنے نمایاں کر کے مولا قرار دیا تو اس کے بعد یہ آیت مذکور نازل ہوئی۔ اس وقت امت سے ارشاد فرمایا:

سَلِّمُوْا عَلٰی عَلِیٍ بامْوٗدة المؤمنین۔ یعنی امارت مومنین کے ساتھ علی پر سلام کرو۔ خاتم الانبیاء اس آیت کے نازل ہونے سے بہت خوش ہوئے اور حجاج کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا:

اَللّٰهُ اَکْبَرُ عَلٰی اِکْمَالِ الدِّیْنِ و اِتْمَام النعمة وَرَضَا الرّب بِرِسَالتِی والوَلَایة لِعَلِیٍ ابن ابی طالب بعد۔

یعنی اللہ اکبر ہے۔ جس نے دین کو کامل اور نعمت کو تمام کیا اور میری رسالت اور میرے بعد علی کی ولائت پر راضی ہوا۔

......☆......☆......

ترجمہ وتفسیر قرآن مجید، شیخ الہند حضرت مولانا محمود الحسن، شیخ الاسلام مولانا شبیر احمد عثانی فرماتے ہیں:

آیت الیوم کا نزول ایک نعمت ہے۔ اس لیے بعض یہود نے حضرت عمرؓ سے عرض کیا کہ اگر یہ آیت ہم پر نازل کی جاتی تو ہم اس کے یوم نزول کو عید منایا کرتے۔ حضرت عمرؓ نے جواب دیا جس روز یہ ہم پر نازل کی گئی مسلمانوں کی دو عیدیں جمع ہو گئیں۔

یہ تو ایک روایت ہے۔اب دوسری ملاحظہ کیجیے۔

عَنْ ابی العالیۃ: قالَ کانوا عِنْدَ عمر ؓ فذُو ھٰذِہٖ الایۃ۔ فَقَالَ رَجُلٌ مِنْ اَھْلِ الکتابِ لَعْو عَلِمْنَا اَیَّ یَوْمٍ نَزَلَتْ ھٰذِہٖ الایۃ۔لا تَتَّخَذناہٗ عیدًا۔

فَقَالَ عمر ؓ۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ جَعَلَہٗ لَنَا عیدًا۔

ابو العالیہ سے روایت ہے کہ لوگ حضرت عمرؓ کے پاس بیٹھے تھے کہ اہل کتاب میں سے ایک شخص نے کہا کہ ہمیں اگر معلوم ہوتا کہ آیۃ اکملت کس دن نازل ہوئی تو ضرور اس کو عید مناتے۔ پس حضرت عمرؓ نے جواب دیا کہ خدا کا شکر ہے کہ اس نے یہ دن **18** ذوالحجہ ہمارے لیے عید قرار دیا۔

ملاحظہ ہو تفسیر در منثور جلال الدین سیوطی (پرانی چھاپ)۔ص **258-259**، صحیح بخاری جلد **3** طبع مصر ص **53** سطر **34**، مؤدۃ القربیٰ ص **31**، سر العالمین غزالی ص **90**

حضرت عمرؓ کی تہنیت مبارک باد علیؑ کو ملاحظہ کیجیے۔

مشکوۃ طبری جلد **267-268**، فصل سوئم

حضرت ام سلمہؓ کہتی ہیں کہ رسول خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا ہے علیؑ سے منافق محبت نہیں رکھتا اور مومن علیؑ سے بغض و عداوت نہیں رکھتا۔

احمد ترمذی کہتے ہیں کہ یہ حدیث بلحاظ سند غریب ہے۔

حضرت ام سلمہؓ کہتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جس شخص نے علیؑ کو برا کہا گویا مجھ کو برا کہا۔(احمد)

حضرت براءؓ بن عازب اور زید بن ارقم کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب غدیر خم میں قیام پذیر ہوئے (غدیر خم ایک مقام کا نام ہے جو مکہ اور مدینہ کے درمیان واقع ہے) تو علیؑ کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے کر فرمایا کیا تم کو یہ معلوم ہے کہ مومنوں کے نزدیک میں انکی جانوں سے زیادہ عزیز و بہتر ہوں۔لوگوں نے عرض کیا ہاں۔ پھر آپ نے فرمایا: کیا تم کو یہ معلوم نہیں ہے کہ میں ہر مومن کے نزدیک اس کی جانب سے زیادہ عزیز و پیارا ہوں لوگوں نے عرض کیا ہاں۔ پھر آپؐ نے فرمایا: اے اللہ تعالیٰ! جس شخص کا میں دوست ہوں، علیؑ اس کا دوست ہے۔ اے اللہ تعالیٰ! تو اس شخص کو دوست رکھ جو علیؑ کو دوست رکھے اور اس شخص کو اپنا دشمن خیال کر جو علیؑ سے دشمنی رکھے۔اس واقعہ کے بعد علیؑ نے عمرؓ سے ملاقات کی۔ عمرؓ نے ان سے کہا ابو طالب کے بیٹے! خوش و ہو تم صبح و شام، ہر وقت، ہر مومن مرد اور ہر مومن عورت کے دوست اور محبوب ہو۔



# عالمی وسیاسی پیشگوئیاں

زائچہ فل مون 09 میزان 24 بحساب ویدک

قمر 25 — 5 — 6 — 7 — 8 — 9 — 11 کیتو 26 مشتری 21 مریخ — 10 زحل 4 — 4 — 1 زہرہ 10 — 3 راہو 11 — 11 — 4 عطارد 25 شمس — 12 — 2

بتاریخ 09 مارچ 2020ء اسلام آباد بوقت 22 بجکر 37 منٹ

زائچہ نیومون 55 سرطان 20 بحساب ویدک

3 — 2 راہو 9 — 4 — 5 — 6 — 1 — 7 — زہرہ 26 — 10 — 8 — 12 شمس 10 — مریخ 1 — زحل 6 — 9 — 11 — قمر 10 — مشتری 29 — کیتو 9 — عطارد 12

بتاریخ 24 مارچ 2020ء اسلام آباد بوقت 14 بجکر 28 منٹ

**زائچہ فُل مون:** ۔آسمانی کونسل پر **مارچ کا مہینہ سیاسی تبدیلیوں کے لحاظ سے خاصہ اہم دکھائی دیتا ہے** ۔فل مون گیارہویں پارلیمنٹ کے گھر اور اس کا حاکم شمس پانچویں وبال یافتہ اور بارہویں فعلی منحوس عطارد کے ہمراہ پارلیمنٹ کے اندر تبدیلی کے اشارے ہنگامہ آرائی مخصوص سیاست دانوں کے لئے کایا پلٹ مشکلات آزمائش دکھائی دیتی ہیں طالع کا مالک زہرہ ساتویں وبال یافتہ عوام الناس میں عدم تحفظ مہنگائی کے سبب چڑچڑا پن بہت سے عوامی سیکنڈل کی خبریں میڈیا پر گردش میں رہیں۔تیسرے **مشتری کا اپنے گھر بارہ سال بعد ہمراہ مریخ عسکری ستارہ غضب ناک کیتو ساتھ ہونے سے سرحدوں پر خصوصاً کشمیر بارڈر پر دشمن ملک بھارت کی بلا اشتعال گولہ باری سرحدوں پر جنگی صورتحال عسکری افواج کی نقل و حمل بڑھنے بھارتی سرکار بھارت کی اندرونی خراب صورت کو عالمی میڈیا عوام کی نظروں سے حالات ہٹانے کے لئے عسکری غلطیات کر سکتا ہے** ۔ستارہ زحل کی چوتھے گھر مضبوط پوزیشن ہمارے ملک کی زرعی شناخت کو مٹانے کی جو سازشیں ہو رہی ہیں حکومت کی توجہ کے سبب زراعت کے شعبہ پر خصوصی توجہ خواہ یہ عارضی ہو کسانوں کو حکومت سے زرعی ریلیف لینے کے لئے کسان اتحاد اجتماعی کوششیں کرنی مفید ہونگی۔اندرون ملک تعمیراتی کاموں میں تیزی پبلک عمارات باغات صحت وصفائی کے کاموں میں بہتری آئے زحل یہاں مضبوط اپوزیشن کی نمائندگی کرتے ہوئے **10,6,4,1** گھروں کو ناظر اپوزیشن حکومت کو گرانے کی بھرپور کوشش کرے گی۔

## سالانہ زائچہ پاکستان زنجانی جنتری 2020ء (صفحہ نمبر 44)

**25 فروری تا 22 اپریل 2020ء دورِ زحل:** ۔ستارہ زحل 30 سال بعد 24 جنوری 2020ء اپنے ذاتی برج جدی میں آکر 29 اپریل 2023ء تک یہاں رہیگا۔ورش پھل میں یہ چھٹے **ملکی سروسز ادارے بحری ،بری افواج پولیس کی انٹرپول کو خدمات مستعار لی جائیں عسکری اداروں کی ذمہ داریاں بڑھ جائیں** ۔زائچہ پاکستان میں زحل نویں دسویں مشترکہ گھروں کا مالک اس کی بروجی تبدیلی مذہب قانون **موجودہ حکمرانوں کی سابقہ حکمرانوں سے جاری گزشتہ ڈھائی سال سے جو سیاسی قانونی جنگ جاری ہے یہ کسی منطقی انجام کو پہنچائی جائے گی** ۔ستارہ زحل کے فوراً بعد 25 فروری پلوٹو بھی برج جدی میں آجائیگا۔دو اہم ستاروں کی بروجی تبدیلی اندرون ملک اہم سیاسی وغیر سیاسی واقعات راہنما ہونگے۔زحل پلوٹو مشترکہ طور سے نویں سے تیسرے گھر کو مکمل ناظر رہیں پارلیمنٹ کے وجود کو خطرات ،کیا جمہوریت کی بساط پلٹ دی جائیگی؟ جی ہاں اس کے خدشات وزیر اعظم کو اپنی سیکورٹی بڑھانی چاہئے آئینی قانونی مسائل اور الیکشن کمشنر کے نئے ضابطے بہت سارے سیاسی لوگ آئندہ الیکشن

کے لئے نااہل ہو سکتے ہیں۔ **پڑوسی ممالک افغانستان خصوصاً بھارت سے کشمیر کا سیاسی تصفیہ ایک نیا رُخ اختیار کر سکتا ہے**۔ امور مذہبی قانونی اور متعلقہ اداروں میں بے چینی فسادات ہنگامے ہڑتالیں حکومت اور حکمران پارٹی کے خلاف خفیہ تحریکیں مرکز اور صوبوں کے مابین وسائل اور اختیارات کی سیاسی جنگ ستارہ پلوٹو 25 فروری 2020ء تا 16 جنوری 2040ء اپنے 20 سالہ نویں گھر قیام کے دوران مجموعی طور سے نیا رُخ دے گا۔ نئی انتظامی تبدیلیاں اور نئے قوانین بنا کر ان پر عملدر آمد کیا جائے گا۔ پڑوسی ممالک کی جانب سے دفاعی سنٹر یا ایٹمی مراکز پر حملوں کے امکان کے خطرات بڑھ جائیں گے۔ اس بھی طویل عرصہ قیام پلوٹو میں حفاظت پر مامور **ایٹمی مراکز الرٹ پوزیشن میں ہونے کے ساتھ ایٹمی مراکز اپنے دفاعی نظام میں جدید ترقیاتی فنی ایجادات و اختراعات لائیں۔**

**زائچہ نیو مون:**۔ نیو مون نویں طلوع ہونے عدلیہ، مذہب، بینکنگ ممالک سے خارجہ تعلقات کی اہمت بڑھے آٹھویں گھر کا فعلی منحوس ستارہ زحل ساتویں دسویں سربراہ مملکت کے شرف یافتہ حاکم مریخ سے تقریباً حالت قران کے سبب حکومت پر خاصہ دباؤ رہے۔ زحل مریخ کی یہاں نشست عالمی تنازعات جنگ کے خطرات میں اضافہ سرحدوں پر افواج کا اجتماع دشمن کی جانب سے جنگی خطرات کے سبب عسکری ادارے ہائی الرٹ رہیں۔ حکومت اور عوام میں رابطے کمزور عام عوام ٹریڈ یونین اور حکومت کے مابین تعلقات خرابیاں، قتل و غارت گردی، ڈکیتی، افواہوں کی سوشل میڈیا پر بھر مار حکومت کے خلاف ایک بار پھر سیاسی تحریکیں اُٹھیں بیرونی طاقتوں کی اندرون ملک مداخلت ہو ستارہ مشتری چھٹے اپنے ہی گھر ہمراہ کیتو کے ہونے سے وبائی امراض (کرونا وائرس) کے خلاف ہسپتالوں میں الرٹ حکومت عوامی صحت اور ایمرجنسی متوقع حالات کے سبب میڈیکل کے شعبہ کو خصوصی گرانٹ دے نہ صرف **اندرون ملک اور بیرون ملک اینجیوز ادارے بھی رضا کارانہ طور پر صحت عامہ خصوصاً بچوں کی غذا اور وبائی امراض کے تحفظ کے پروگراموں پر عملدرآمد کریں۔**

**قمر در عقرب**

اس نحس وقت کی ابتداء 12 مارچ 14 بجکر 28 منٹ، خاتمہ 14 مارچ 16 بجکر 09 منٹ تک رہے گی۔
جبکہ بحساب ویدک اس نحس وقت کی ابتداء 14 مارچ 06 بجکر 10 منٹ، خاتمہ 16 مارچ 10 بجکر 42 منٹ پر ہوگی۔
اس دوران آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔

# نوروزِ عالم افروز سنہ 2020

شہزادہ سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی

## 2020ء بادشاہ سال زہرہ ہونے سے عالمی سطح پر خواتین کے سماجی سیاسی کردار میں اضافہ ہوگا




بتاریخ 20 مارچ 2020ء اسلام آباد بوقت 8 بجکر 51 منٹ

بفضل تعالیٰ عزوجل بہ طفیل حضور پُرنور سیّد النور حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ بتصدیق امام المشارق والمغارب امیر المؤمنین حضرت علی علیہ السلام بین نوروز عالم افروز 20 مارچ 2020ء بروز جمعہ 08 بجکر 51 منٹ قبل طلوع آفتاب اسلام آباد پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم جبکہ لندن (انگلینڈ) 20 مارچ 03 بجکر 51 منٹ شب اور نیویارک، واشنگٹن ڈی سی (امریکہ) 19 مارچ 22 بجکر 51 منٹ شام ہوگا۔ مولائے کائنات امیر المؤمنین علی ابن ابو طالب علیہ السلام امام المشارق والمغارب ہوگا۔ آپکی شان اور آپکے القاب سے تو اللہ اور اسکے رسولؐ ہم سے زیادہ واقف ہیں۔ فرمان رسولؐ ہے کہ اللہ کو مجھ سے اور علیؑ سے زیادہ کوئی نہیں جانتا اور مجھے علیؑ اور اللہ سے زیادہ کوئی نہیں جانتا اور علیؑ کو مجھ سے اور اللہ سے زیادہ کوئی نہیں جانتا تو پھر ہماری کیا مجال ہم تو وہی بیان کریں گے جو ہم نے سنا اور پڑھا۔ نظام شمسی نجانے کب سے گردش میں ہے۔ ستارے گردش میں اُلٹے سیدھے چلتے ہیں۔ ماسوائے بادشاہ فلک شمس اور مادرِ فلک قمر جو ہمیشہ سیدھے چلتے ہیں۔ شمس کی توانائی ہر شے کو چندھیا دیتی ہے۔ کائنات میں یہ شان صرف اور صرف مولائے کائنات کی ہے کہ انہوں نے گردش کرتے سورج کو اپنی قضاء نماز کو واجب نماز کرنے کی ادائیگی کے لیے واپس بلایا، رسولؐ نے معجزہ شق القمر کر کے دکھایا۔ اسی سبب ہم مولا علیؑ کو امام المشارق والمغارب کے لقب سے بھی یاد کرتے ہیں۔

**نوٹ:** چونکہ نوروز کا وقت پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم تحویل آفتاب کے مطابق ہے لہٰذا اس کا اطلاق ہر شہر اور قصبہ پر یکساں ہوگا۔ مقامی وقت کو جمع یا نفی کرنے کی ضرورت نہیں۔ مبارک و مستجاب وقت سے مومنین یکساں استفادہ فرمائیں۔ بیرون ملک رہنے والے بہن بھائی نوروز کا پاکستانی وقت 20 مارچ 2020ء بوقت 08 بجکر 51 منٹ سے 5 گھنٹے نفی کرلیں تو 20 مارچ 03 بجکر 51 منٹ گرین وچ کا وقت نکل آئے گا۔ اس وقت گرین وچ سے اپنے ملک کا معیاری وقت جمع یا نفی کر لینے سے آپکو اپنے ہاں کا نوروز کا وقت مل جائے گا۔

قدیم زمانہ سے منجمین میں رواج چلا آ رہا ہے کہ جب شمس برج حمل میں صفر درجہ صفر دقیقہ پر داخل ہوتا ہے تو منجمین اس وقت کو نہایت متبرک اور معتبر جانتے تھے اور جانتے ہیں۔ کیونکہ شمسی سال کی ابتداء اس وقت ہوئی تھی اور مہینوں کے نام بھی ان ہی بارہ بروج سے متعلق و منسوب تھے۔ متقدمین اس وقت خاص کے تحت زائچہ کشید کر کے دنیا میں یا خاص خاص ملکوں میں ایک سال کے اندر وقوع پذیر ہونے والے اچھے برے واقعات کا اظہار کرتے ہیں۔ زائچہ نوروز نہایت اہم ہوتا ہے۔ تاہم ہم نے چاروں نوروز کے (اسلام آباد) پاکستان کا زائچہ کشید کیا ہے لہٰذا ہم اپنے ملک کا احوال بیان کریں گے۔ یہ زائچے سبھی اوتاد کہلاتے ہیں یعنی زائچہ سال نوروز اوتاد اول **حمل** سے

شروع ہوگا۔ دوم اوتاد تحویل شمس در **سرطان**، سوم اوتاد تحویل شمس در **میزان**، چہارم اوتاد تحویل شمس در **جدی** جب یہ چاروں زائچے درست بن جاتے ہیں تو 3،3 ماہ کی سیاسی وموسموں کے احکامات صحیح ترین اخذ کئے جا سکتے ہیں۔ پھر یہ کہ زائچہ اول بادشاہ سال کے درجہ کے مساوی زائچہ دوم وزیر سال زائچہ سوم سپہ سالار جبکہ زائچہ چہارم مشیر سال کہلاتا ہے۔ یہ تو اصلی نوروز ہے۔ جو قدیم یونانیوں کے اصول کے تحت ہوتا ہے۔ اہل ہند نوروز یکم چیت کو کہتے ہیں۔ یہ قمری ہوتا ہے اور اس کے تحت نوروز کی سواری اور ان کے ادھیکار (وزیر سپہ سالار وغیرہ) مقرر کرتے ہیں۔ اب یونانی نوروز کو بھی ہندوستان کی تمام جنتریاں جگہ دے رہی ہیں۔ جو محض نئی اختراع ہے، اس اختراع کو ابھی سو برس بھی نہیں ہوئے مگر یہ صرف ہندوؤں کے اصول کے تحت ہے۔ ورنہ دنیا کے کسی خطہ میں بھی عجیب وغریب سواری رنگ برنگ دیومالائی احوال کا وجود نہیں صرف سیدھے سادھے مسلمان اس کو فرد اعظم تصور کرنے لگے ہیں۔

## نوروز مختلف ممالک میں

نوروز ایران، قفقاز، وسطی ایشیا اور دنیا میں مختلف فارسی ثقافت کے لوگ اس کو مناتے ہیں۔ ایران، عراق، جارجی، افغانستان، آذربائیجان، پاکستان (گلگت بلتستان) اور انڈیا میں عام تعطیل ہوتی ہے۔

30 مارچ 2009 میں کینیڈین پارلیمنٹ نے باضابطہ بل منظور کیا جس میں نوروز کو سرکاری کیلنڈر میں شامل کیا گیا۔

البانیہ میں سلطان نوروز کو بیکشا فرقہ کی طرف سے صوفیانہ طور پر منایا جاتا ہے اور اس دن کو حضرت علیؑ کی پیدائش کا دن سمجھا جاتا ہے۔

کردش لوگ عراق اور ترکی میں اس دن کو مناتے ہیں۔ پاکستان میں بلتستان میں منایا جاتا ہے۔ انڈیا میں پارسی لوگ اس دن کو مناتے ہیں۔ جنوبی کیلیفورنیا کے لوگ سمندر کے ساحلوں پر اس دن کو مناتے ہیں۔ 15 مارچ 2010ء کو 384 ووٹوں سے اس دن کو ثقافتی دن تسلیم کیا گیا۔

فنظر نظرۃ فی النجوم ٥ فقال انی سقیم ٥

**ترجمہ:** پھر ابراہیم نے ستاروں پر ایک بار نظر ڈالی۔ پھر کہا میں بیمار ہونے والا ہوں۔

## فضیلت عید نوروز

حضرت مجلبین خانیسؓ جو حضرت امام جعفر صادقؑ کے خاص صحابی تھے۔ وہ کہتے ہیں میں نوروز کے دن حضرت کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا۔ حضرت نے فرمایا:

**(1)** یہ وہ دن ہے کہ خداوند عالم نے بندوں کی روحوں سے اقرار لیا کہ وہ اُس کو وحدہ لاشریک اور کسی کو اس کی عبادت میں شریک کار نہ دے۔

**(2)** یہ پہلا وہ دن ہے جس میں سورج نے اپنی پہلی کرن زمین پر ڈالی۔

**(3)** اسی دن حضرت نوحؑ کی کشتی نے طوفان کے بعد کوہ جودی پر قرار پکڑا۔

**(4)** اسی دن خداوند عالم نے اُن چند ہزار آدمیوں کو زندہ فرمایا جو طاعون کے خوف سے بھاگے تھے اور خدا نے اُن سب کو موت دے دی۔ ایک مدت کے بعد جب ان کی ہڈیاں رہ گئیں تو ایک رسول کا وہاں سے گزر ہوا۔ انہوں نے خداوند عالم سے سوال کیا۔ پالنے والے مجھے دکھا دے کہ تو کس طرح بوسیدہ ہڈیوں کو زندہ کرتا ہے، خدا کی طرف سے وحی نازل ہوئی کہ تم ان ہڈیوں پر پانی چھڑکو، تو انہوں نے اُن پر پانی چھڑکا تو باقدرت خدا وہ سب زندہ ہوگئے۔ اسی وجہ سے سنت ہے کہ مومنین ایک دوسرے پر پانی چھڑکیں یا خود اپنے اوپر پانی ڈالیں۔ جو لوگ زندہ ہوئے وہ 30 ہزار تھے اور وہ رسول حضرت حضقیلؑ تھے۔

**(5)** ۸ھ حضرت علیؑ نے دوشِ مبارک رسول خداؐ پر چڑھ کر خانہ کعبہ میں بت شکنی کی۔

**(6)** نوروز کا دن ہی عید غدیر کا دن تھا۔

**(7)** نوروز کے ہی دن حضرت امیر المؤمنینؑ کو خلافت ملی۔

**(8)** نوروز کے ہی دن امیر المؤمنینؑ نے خارجیوں کے خلاف جنگ نہروان میں فتح حاصل کی۔

**(9)** انشاء اللہ اسی روز امام مہدیؑ کا ظہور ہوگا۔

**(10)** اسی روز باقی سارے امامؑ دنیا کی طرف رجعت کریں گے۔

**(11)** امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں کہ نوروز کا دن ہمارے اور ہمارے چاہنے والوں کا دن ہے۔

## احکامات نوروز عالم افروز

| | | |
|---|---|---|
| (1) بادشاہ سال | زہرہ | 20 مارچ 2020 |
| (2) وزیر اعظم سال | زحل | 20 جون 2020 |
| (3) سپہ سالار سال | مریخ | 22 ستمبر 2020 |
| (4) مشیر سال | قمر | 21 دسمبر 2020 |

## آسمانی کونسل پر نوروز عالم افروز 2020ء کے دربار میں اس مرتبہ چاروں نوروز کو اکٹھا کردیا گیا ہے۔

زائچہ نوروز عالم افروز کا آسمانی کونسل پر فلکیاتی ثمرہ کچھ یوں معلوم ہوتا ہے۔ طالع ثور کا حاکم ستارہ زہرہ طاقتور پہلا گھر سیاسی نجوم میں پوری قوم کی عمومی حالت کو ظاہر کررہا ہے۔ زہرہ یہاں دیگر نحس ستاروں کی بری نظر سے بھی مبرا ہونے سے ملک وملت میں گزشتہ سال سے مایوسی اُداسی کی جو لہر چل رہی ہے۔ اس کا رُخ تبدیل ہوجائے گا۔ قوم یکجا ہوگی۔ زائچہ کے نویں ستارہ مشتری اپنے فطرتی گھر یہ مذہب وقانون خارجہ اُمور بینکنگ سیکٹر کا ستارہ شرف یافتہ مریخ سے حالت قران میں ہونے سے بین الاقوامی خصوصاً ایشیائی علاقائی جنگ صورت کے مسلسل خطرات عوام میں جذبہ فلسفہ جہاد اُجاگر رہیگا۔ آزادی کشمیر جہاد کشمیر کیلئے مذہبی سیاسی نہ صرف 22 کروڑ عوام متحد رہیں۔ ملک دُشمن دہشت گرد قوتیں بے نقاب اور انکی سرکوبی کی جائیگی۔ عوام اور اپوزیشن ملکی دفاع کے تحفظ میں کسی قربانی سے دریغ نہ کریں۔ سرکاری ونجی سطح پر ملک وقوم کا جذبہ بڑھانے کے لئے آپس میں ایثار وقربانی کے جذبات کو الیکٹرانک پرنٹ میڈیا حکومت کے ساتھ مذہبی قوتیں بھی اس میں اپنا مثبت کردار ادا کریں۔

2020ء بادشاہ سال زہرہ ہونے سے جدیدنت نئے فین اور ملبوسات آرام وآسائش تفریحی ہوٹل پرتکلیف ریسٹورنٹ کی تعداد میں اضافہ اندرون ملک نئے جیم مساج سنٹر کی تعداد میں اضافہ خواتین کو اندرون ملک سرکاری و نجی ملازمتوں اور بزنس کرنے میں سہولت اور مراعات ملیں۔ 2020ء اعلیٰ تعلیمی معیاری مقابلہ میں لڑکوں کے مقابلے میں لڑکیاں آگے نکل سکتی ہیں۔ اور اس کا اعتراف سرکاری سطح پر بھی کیا جائے۔ زائچہ نوروز میں نویں ملکی قوانین اعلیٰ عدلیہ مذہب تحریکات اور غیر ملکی تعلقات خارجہ اُمور سبھی اس گھر سے منسوب ہیں۔ زائچہ نوروز نویں پانچ ستاروں کا اجتماع زحل، کیتو، مشتری، مریخ اور پلوٹو کا یہاں قیام ہونا مقابل راہو تیسرا گھر پڑوسی ممالک سبھی پانچ ستاروں کا اس گھر کو ناظر ہونا تیسرا گھر پڑوسی ممالک عالمی ابلاغ عامہ سرکاری اور غیر سرکاری اخبارات الیکٹرانک میڈیا سرکاری بیانات ملکی فتوحات وزارت خارجہ، افواہیں، مسلح افواج، دفاع اعزازات، خلائی سیاروں کے ذریعے مواصلات کابینہ سربراہان کے غیر ملکی دورے اور اقوام متحدہ سے رابطہ جیسے سبھی منسوبات ان پر 9,3,2 گھروں سے منسوب ہیں۔ 2020ء میں وطن عزیز پاکستان بین الاقوامی لحاظ سے اقوام عالم میں خاصہ ہائی لائٹ رہیگا۔ اس زائچہ کا سب سے کمزور پہلا ستارہ شمس ارض وقت کا مالک ہوکر بارہویں نحس خفیہ دُشمنوں کے گھر ہونے سے پاکستان دُشمن قوتیں ہمارے ارض وطن کے اتحاد کو پارہ پارہ کرنے کی بھرپور سازش کرسکتی ہیں۔ 2020ء میں ستارہ زحل پلوٹو قران یکم تا 24 جنوری اور پھر ستارہ مریخ زحل قران نحس 30 مارچ تا 12 اپریل زائچہ کے نویں دسویں حساس مقامات پر لگیں گے۔ سیاسی ایوانوں میں زلزلہ آسکتا ہے۔ مارشل لاء ایمرجنسی جیسے حالات تب ملک کی ضرورت ہوسکتے ہیں۔ سرحدوں پر عسکری نقل وحمل اور صورتحال کشیدہ رہیگی۔ 2020ء کے حساس مہینے جنوری میں مشتری کیتو قران، مارچ مشتری کیتو قران، اپریل، جون، جولائی، نومبر میں مشتری پلوٹو قرانات، دسمبر مشتری زحل قران مندرجہ بالا ایام ملکی دفاعی معاملات 2020ء میں اہمیت اختیار کرجائیں۔ **وطن ھے تو سب کچھ ھے۔**

زائچہ نوروز میں اُمید کی کرن چھٹے سروسز کا مالک سیارہ زہرہ طالع میں اپنے ہی گھر کا حاکم افواج پاکستان اور عوام وطن کے دفاع کے لئے کسی قربانی سے دریغ نہ کریں گے۔ طالع زہرہ پوری قوم کی نمائندگی کا مظہر ہے۔ عوام اور پاک افواج ایک پیج پر ہونگے۔ 2020ء آزمائشوں کا سال تاہم ملکی تعمیر وترقی خصوصاً سی پیک منصوبہ میں وسعت تجارتی حجم میں اضافہ احتسابی عمل تیزی سے جاری رہے۔ حکومت نے قوم سے جو وعدے کررکھے ہیں 2020ء میں پھر سے وعدے حکومت کے خلاف وقفہ وقفہ سے ہڑتالیں ہنگامہ سیاسی بے چینی کا سلسلہ جاری رہیگا۔ ہماری دُعا ہے کہ 2020ء وطن کے لئے خوشحالی لائے۔ دُعا گو شاہ زنجانی

**اعمال نوروز:** تحویل آفتاب کا وقت نہایت مبارک و مسعود ہوتا ہے۔ یہ اجابت دعا کا وقت ہے مومنین مقررہ وقت سے پہلے پاک و پاکیزہ صاف ستھرے ہو کر لباس مطہر زیب تن کریں اور ایک صاف کمرے میں فرش پر پاک و پاکیزہ کپڑا بچھائیں اور خوشبویات مثل لوبان، اگربتی، عنبر و صندل وغیرہ لگائیں۔ پھر ایک دستر خوان پر سرخ و سپید و سبز اور سیاہ رنگ کی مٹھائی رکھیں۔ اس پر نذر حضرت امیر المومنینؑ دیں بعد ازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سرخ پھول چھوڑ دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں۔ تحویل آفتاب کے وقت ساکن پھول میں خود بخود حرکت پیدا ہوگی۔ بس یہ وقت دعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے اس وقت یہ دعا کم از کم **46** مرتبہ پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ یَامُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ وَیَامُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ وَیَامُقَلِّبَ
اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اے کھولنے والے دروازوں کے اور اے پیدا کرنیوالے اسباب کے اور اے پھیرنیوالے
الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ وَیَاغِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ وَیَادَلِیْلَ الْمُتَحَیِّرِیْنَ وَیَامُفَرِّجَ
دلوں کے اور نگاہوں کے اور اے فریاد سننے والے فریاد والوں کی اور اے راہ بتانے والے حیرانوں کے اور اے فرحت
الْمَحْزُوْنِیْنَ اَغِثْنِیْ اَغِثْنِیْ تَوَکَّلْتُ عَلَیْكَ یَارَبِّیْ وَفَوَّضْتُ اِلَیْكَ
دینے والے غمگینوں کے میری فریاد سُن میری فریاد سُن بھروسہ کیا میں نے تجھ پر اے میرے رب اور میں نے تیرے سپرد کیا
اَمْرِیْ یَارَبِّ یَارَبِّ یَااَللّٰہُ یَابَاسِطُ یَارَزَّاقُ یَافَتَّاحُ یَاکَرِیْمُ
اپنا کام اے پروردگار اے پروردگار اے اللہ اے خوشحال کرنیوالے اے رزاق اے کھولنے والے اے سخی

اس دعا کے اول و آخر گیارہ گیارہ دفعہ درود شریف پڑھیں بعد ادائیگی دعا اپنے مقاصد و حاجات کے مطابق پڑھیں۔

**اعمال دیگر:** مومنین کو چاہئے کہ نوروز کے دن بعد نماز ظہرین **4** رکعت نماز نفل اس طرح ادا کریں۔ اول یہ نیت کریں کہ دو رکعت نماز پڑھتا ہوں قربتہ الی اللہ، اللہ اکبر۔ اول رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ سورہ انا انزلنا اور دوسری رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ **10** مرتبہ سورہ قل یا ایہا الکفرون اور بعد سلام ختم کرے اور پھر **2** رکعت کی نیت کر کے نماز شروع کریں۔ اول رکعت میں سورۂ فاتحہ **10** مرتبہ قل ھو اللہ احد اور دوسری رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ دس دس مرتبہ سورۂ قل اعوذ برب الناس اور قل اعوذ برب الفلق پڑھیں اور بعد سلام ختم کریں اور دعا کریں اور سجدے میں جائیں اور یہ دعا پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّدٍ الْاَوْصِیَاءِ الْمَرْضِیِّیْنَ وَ عَلٰی جَمِیْعِ اَنْبِیَائِكَ وَ رُسُلِكَ بِاَفْضَلِ صَلَوَاتِكَ وَ بَارِكْ عَلَیْھِمْ بِاَفْضَلِ بَرَکَاتِكَ وَ صَلِّ عَلٰی اَرْوَاحِھِمْ وَ اَجْسَادِھِمْ اَللّٰھُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَ بَارِكْ لَنَا فِیْ یَوْمِنَا ھٰذَا الَّذِیْ فَضَّلْتَہٗ وَ کَرَّمْتَہٗ وَ شَرَّفْتَہٗ وَ عَظَّمْتَ خَطَرَہٗ اَللّٰھُمَّ بَارِكْ لِیْ فِیْمَا اَنْعَمْتَ بِہٖ عَلَیَّ حَتّٰی لَا اَشْکُرَ اَحَدًا غَیْرَكَ وَ وَسِّعْ عَلَیَّ فِیْ رِزْقِیْ یَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ اَللّٰھُمَّ مَا غَابَ عَنِّیْ فَلَا یَغِیْبَنَّ عَنِّیْ عَوْنُكَ وَ حِفْظُكَ وَ مَا فَقَدْتُ مِنْ شَیْءٍ فَلَا تُفْقِدْنِیْ عَوْنَكَ عَلَیْہِ حَتّٰی لَا اَتَکَلَّفَ مَا لَا اَحْتَاجُ اِلَیْہِ یَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ○

**نوروز کی شرعی حیثیت:** حضرات آئمہ معصومینؑ کے ارشادات اور اعمال و افعال سے ثابت ہے کہ اس دن کو آل محمد مصطفیٰؐ نے اپنا دن فرمایا ہے اور اس کے متعلق بیشمار حالات و کوائف کو واضح فرمایا ہے اور بتایا ہے کہ بدو کائنات سے صبح قیامت تک اور ازل سے ابد تک یہ دن عزت و احترام کی نگاہ سے دیکھا جائے گا۔

یہ دن ہماری نگاہ میں اس لئے بھی خصوصی اہمیت رکھتا ہے کہ اسی دن نوروز بھی تھا۔ از تحقیق **18** ذوالحجہ کو حسن اتفاق سے تاریخ عیسوی بھی **18** مارچ تھی۔ قمری و عیسوی دونوں تواریخ (**18**) تھیں، (دیگر ایک تحقیق کے مطابق **17** مارچ تھی)۔ نوروز عموماً **20** یا **21** مارچ کو آتا ہے۔ **10**ھ کی **18** ذوالحجہ تھی۔ یہ وہ تاریخ ہے کہ حضور خاتم النبیین سید الانبیاء حضرت محمد مصطفیٰؐ نے بمقام غدیر خم بموقع حج آخر ایک لاکھ **24** ہزار صحابہ کرامؓ کے مجمع میں امام المتقین امیر المومنین حضرت علیؑ ابن ابی طالبؑ کو بحکم پروردگار عالم مفاد یا ایھا الرسول بلغ ما انزل الیك من ربك اپنا جانشین مقرر فرمایا تھا۔

الحمد للہ علی احسانہ قد رجع الحق الی مکانہ

(روضۃ الاحباب) ان وجوہ کی بناء پر نوروز کے دن خوشی کا حکم دیا گیا ہے۔

**نوروز نوبہار روز کا خاص طلسم**

| ا لا | // | |||9 | |||9 | // | ||| | یُحْطٰی |
|---|---|---|---|---|---|---|

بوقت تحویل آفتاب نوروز عالم افروز یہ طلسم زعفران سے لکھ کر باپرہیز پاس رکھیں۔

# جفری سیاسی پیشین گوئیاں

از تحریر: امان اللہ علوی، خانیوال

**قارئین کرام**! کافی عرصہ بعد آئینہ قسمت کے توسط سے آپ سے پھر رابطہ ہو رہا ہے۔ عالم الغیب صرف اللہ کریم کی ذات ہے مگر کچھ وسیلوں اور نسبتوں سے بذریعہ علوم روحانیہ اور سائنسی علوم اپنے بندوں کو بھی آگاہی عطا فرما دیتا ہے۔ جس کی بنیاد اور انجام حتمی نہیں بلکہ ظنی ہوتا ہے۔ جس میں تبدیلی کا دَر کھلا رہتا ہے۔ قریب ترین حقیقت کے لئے قوتِ فہم و ادراک کے ساتھ محبت اللہ اور رسول ﷺ اور اہلِ بیتؑ بہت لازمی عنصر ہے کہ یہ سب کچھ اسی دَر کی دَین ہے۔

**قارئین کرام**! کشمیر اور ہندوستان کے بارے میں بندہ کی بارہ امامیہ اور زنجانی جنتری میں کی گئی پیشن گوئیاں موجود ہیں۔ ہندوستان کی کشمیر اور ہندوستان کی موجودہ صورتحال کے بارے میں **2016**ء کی بارہ امامیہ جنتری کے صفحہ نمبر **23** پر کی گئی پیشن گوئی آج سچ ثابت ہو رہی ہے اور ہندوستان کا مکروہ حکومتی چہرہ ساری دُنیا کے سامنے عیاں ہو رہا ہے۔ زنجانی صاحب مدظلہ العالی کی رہنمائی اور سیادت میں یہ سلسلہ اب انشاء اللہ جفری حوالے سے جاری رہے گا۔

یا علیم :۔ کیا تحریک انصاف کی موجودہ وفاقی حکومت اپنی مدت پوری کرے گی۔؟ **12** جنوری **2020**ء

**بسط حرفی**: ک ی ا ی ح ر ی ک ا ن ص ا ف ک ی م و ج و د ہ و ف ا ق ی ح ک و م ت ا ب ن ی م د ت ب و ر ک ک ر ی ک ی ب ی ج ن و ر ی ک ب غ

| حروف خالص | ک | ی | ا | ت | ح | ر | ن | ص | ف | م | و | ج | د | ه | ق | ب | غ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| غیر شمار تعداد حروف | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ |
| صدر مؤخر | ک | غ | ی | ب | ا | ق | ت | ه | ح | د | ا | ج | ن | و | ص | م | ف |
| مؤخر صدر | ف | ک | م | غ | ص | ی | و | ب | ن | ا | ج | ق | ر | ت | د | ه | ح |
| نظیرہ | ج | ذ | ظ | ن | د | خ | ر | ع | غ | س | ف | ه | و | ح | ص | ق | ت |
| جواب | ن | | ب | | ا | | ه | | م | | ش | | و | | ر | | ه |

واللہ اعلم بالصواب

**وضاحت جواب**: جب تک مشورہ مانتے رہیں گے نباہ ہوتا رہے گا۔ باہم مشورہ سے چلتی رہے گی جہاں مشورہ ختم حکومت خود ختم کرنا پڑے گی۔

| جدول اجھرظکم | |
|---|---|
| ا | ب |
| ج | د |
| ھ | و |
| ز | ح |
| ط | ی |
| ک | ل |
| م | ن |
| س | ع |
| ف | ص |
| ق | ر |
| ش | ت |
| ث | خ |
| ذ | ض |
| ظ | غ |

یا علیم :۔کیا پاکستان اور ہندوستان کے درمیان سن دو ہزار بیس میں جنگ ہو سکتی ہے۔؟ **12** جنوری **2020ء**

| حروفِ خالص | ک | ی | ا | ب | س | ت | ن | و | ر | ھ | د | م | ز | ج | غ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نمبر شمار تعداد حروف | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ |
| صدر مؤخر | ک | غ | ی | ج | ا | ز | ب | م | س | د | ت | ھ | ن | ر | و |
| مؤخر صدر | ا | ک | ر | غ | ن | ی | ھ | ج | ت | ا | د | ز | س | ب | م |
| نظیرہ | ر | ذ | و | ن | غ | خ | ق | ف | ح | س | ص | ش | ا | ع | ظ |
| جواب | ر | | و | | ک | | د | | ن | | ی | | ا | ن | ب |
| | روک | | | | | دنیا | | | | | | | | بن | |

واللہ اعلم بالصواب

**وضاحت جواب:** دُنیا رکوا بھی سکتی ہے یا دُنیا کے لئے روگ بھی بن سکتی ہے۔

یا علیم :۔سال دو ہزار بیس میں پاکستان کی مجموعی صورتحال کیسی رہے گی۔؟ **12** جنوری **2020ء**

| حروفِ خالص | س | ر | ل | د | و | ھ | ز | ر | ب | ی | م | ن | ک | ت | ج | ع | ص | ح | غ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نمبر شمار تعداد حروف | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ |
| صدر مؤخر | س | غ | ا | ح | ل | ص | د | ع | و | ج | ھ | ت | ز | ک | ر | ن | ب | م | ی |
| مؤخر صدر | ی | س | م | غ | ب | ا | ن | ح | ر | ل | ک | ص | ز | د | ت | ع | ھ | و | ج |
| نظیرہ | خ | ا | ظ | ن | ع | س | غ | ت | و | ض | ذ | د | ش | ص | ح | ب | ق | ر | ف |
| جواب | خ | | ب | | ر | | خ | | و | | ش | | خ | | ب | | ر | ر | د |
| | خبر | | | | | خوش | | | | | | خبر | | | | | | در | |

واللہ اعلم بالصواب

**وضاحت جواب:**۔اچھی خبریں سننے کو ملیں گی۔

از تحریر: ڈاکٹر محمد عطاء اللہ خان

# غزوہ ہند: رسالتمآب ﷺ کی بشارت

## اُردو اور فارسی کے روابط

صحابہ کرامؓ کی محفلوں میں اکثر ہندوستان کا ذکر اور ہندوستان کے لوگوں کا مکہ اور مدینہ آنا جانا ہوتا رہتا تھا جس کا مقصد تجارت و زیارت دونوں تھا۔ بعض روایتوں سے پتا چلتا ہے کہ کعبے میں ہندوستانیوں کے بت بھی نصب تھے۔ ایک روایت ہے کہ ہند کے ایک زط (جٹ) نے حضرت عائشہؓ کا علاج کیا تھا۔

رسول اکرم ﷺ کے زمانے میں ہندوستان دو حصوں میں تقسیم تھا۔ ایک ہند اور دوسرا سندھ۔ اس زمانے میں دریائے سندھ کی پوری وادی سندھ کہلاتی تھی، جسے آج پاکستان کہا جاتا ہے۔ ہند آج کا بھارت ہے۔

غزوہ ہند سے پہلے روایات کے مطابق ایک ایسا واقعہ رونما ہوگا، جو اس غزوہ کا باعث بنے گا، وہ یہ ہے ''ایک موقعے پر نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: سندھ کی خرابی ہند سے اور ہند کی خرابی چین سے ہے۔'' مذکورہ بالا پیش گوئی امام قرطبی، الفرج جوزی اور ابن کثیر وغیرہ نے روایت کی ہے۔ دور حاضر میں چین، بھارت اور پاکستان ایک دوسرے کے سامنے حالات جنگ کی صورت میں کھڑے ہیں۔ معلوم تاریخ میں یہ پہلا موقع ہے کہ ہند (بھارت)، سندھ (پاکستان) اور چین سرد جنگ کے حالات سے دوچار ہیں اور ان کی سرحدوں پر اکثر جھڑپیں ہوتی رہتی ہیں۔ ہوسکتا ہے کہ عنقریب یہ جھڑپیں فعال جنگ کی صورت اختیار کرلیں۔ کشمیر کا مسئلہ مذکورہ تینوں ملکوں کی مابین وجہ تنازعہ ہے، اس کے علاوہ سڑکوں کی تعمیر کا چینی منصوبہ بھی امریکہ اور بھارت کو اندیشۂ دور دراز میں مبتلا کر رہا ہے اور ممکن ہے کہ اس کے سبب ایک بھیانک تصادم کی صورت پیدا ہوجائے!!!! استعماری طاقتیں اس تنازع کو ہوا دیتی رہتی ہیں۔ مذکورہ حدیث مبارکہ سے پتا چلتا ہے کہ بھارت پہل کرے گا اور ابتدائی طور پر پاکستان کو کچھ نقصان بھی پہنچا سکتا ہے، جس کے نتیجے میں چین آگے بڑھے گا اور بھارت کو اچھا سبق سکھا دے گا اور اس واقعے سے یہ قیاس کیا جاسکتا ہے کہ یہ واقعہ غزوۂ ہند کا سبب بن جائے گا۔

توصیف احمد خان نے اپنی کتاب ''جب ہندوستان فتح ہوگا'' میں بڑی تفصیل سے غزوۂ ہند سے متعلق روایاتِ حدیث سے بحث کی ہے (ملاحظہ فرمائیے مذکورہ کتاب کے صفحات ۱۴ تا ۲۱)۔ غزوۂ ہند کی احادیث اتنے تواتر اور اتنے مستند محدثین نے روایت کی ہیں کہ انھیں ضعیف یا وضعی قرار دینا محال ہے۔ حضرت امام حنبلؒ، امام بخاریؒ کے استاد نعیم بن حمادؒ، ابن ابی عاصمؒ، امام بخاریؒ، ابن کثیرؒ، نسائیؒ، طبریؒ، امام سیوطیؒ اور ابن عساکرؒ وغیرہ نے روایت کی ہے۔

یہاں حضرت ابوہریرہؓ سے روایت کی گئی ایک حدیث پیش کی جاتی ہے۔

''رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا: تمہارا ایک لشکر ہندوستان سے ضرور جنگ کرے گا۔ اللہ ان مجاہدوں کو فتح عطا کرے گا۔ حتیٰ کہ وہ ان بادشاہوں کو بیڑیوں میں جکڑ کے لائیں گے۔ اللہ تعالیٰ ان کی مغفرت فرما دیں گے پھر جب مسلمان (مجاہدین) پلٹیں گے تو عیسیٰؑ ابن مریم ؑ کو شام میں پائیں گے''۔ احادیث نبوی ﷺ میں غزوۂ ہند سے متعلق متعدد روایات ہیں اور ان کے راوی بھی کئی ہیں۔ طوالت کے خیال سے صرف ایک حدیث مبارکہ درج کی گئی ہے۔ باقی احادیث بھی موضوع کے لحاظ سے اسی نوعیت کی ہیں۔ مذکورہ حدیث سے تین باتوں کی طرف اشارہ ملتا ہے:

۱۔ ہند کے کافروں سے مسلمانوں کی ایک جنگ آخری زمانے میں حضرت امام مہدیؑ کی آمد سے قبل ہوگی۔

۲۔ اس جنگ میں مسلمان فتح یاب ہوں گے۔

۳۔ اس کامیابی کے بعد جب مسلمان مجاہدین پلٹیں گے تو حضرت عیسیٰؑ دوبارہ دنیا میں آچکے ہوں گے۔

غزوۂ ہند کے علاوہ دو اور پیش گوئیاں ایسی ہیں جن کے مطابق ہندوستان کفر و ضلالت سے پاک ہوجائے گا۔ ان میں حضرت شاہ ولی اللہ دہلویؒ کا ایک کشف ہے۔ جب آپ حرمین شریف کی زیارت کے لیے گئے ہوئے تھے تو وہاں آپ نے عالم کشف میں دیکھا کہ پورے ہندوستان پر کافروں کا قبضہ ہوجاتا ہے، جس کی وجہ سے اللہ تبارک وتعالیٰ کو جلال آجاتا ہے۔ یہ جلال تمام

مسلمانوں میں سرایت کرجاتا ہے۔ اس کے بعد ہندوستان کے مغربی سرحد پر ساری دنیا کے مجاہدین جمع ہوجاتے ہیں۔ عرفات کا منظر ہے، جہاں ہر قوم، ہر ملک اور ہر نسل کے مسلمان فردِ واحد کی طرح ایک جگہ جمع ہوجاتے ہیں۔ مجاہدین آگے بڑھتے ہیں اور سارے ہندوستان میں مسلم پرچم لہرا دیا جاتا ہے۔ اس کے بعد سارے ہندوستان سے کفر کا خاتمہ ہوجاتا ہے۔

دوسری پیشین گوئی نعمت اللہ شاہ کی ہے۔ ۸۵۰ سال قبل انھوں نے فارسی زبان میں منظوم پیشین گوئیاں کی ہیں، جن میں ہزاروں اشعار تھے۔ ان میں سے صرف چند سو اشعار آج کل دستیاب ہیں۔ انگریزوں نے ان پیش گوئیوں پر پابندی عائد کردی تھی۔ کیوں کہ اس میں یہ پیش گوئی کی گئی تھی کہ انگریز نوے سال کی حکومت کے بعد ہندوستان کو دو حصوں تقسیم کرکے چلے جائیں گے۔ ان کی پیش گوئیوں میں چند اشعار پیش کیے جاتے ہیں جو حالات حاضرہ سے مطابقت رکھتے ہیں۔

نصرانیاں کہ باشند، ہندوستاں سپارند
تخم بدی بکارند از فسق جاودانہ

(ترجمہ: نصرانی (انگریز) ہندوستان سے چلے جائیں گے لیکن برائی کا بیج بو جائیں گے جس کی خرابی جاری رہے گی۔)

تقسیم ہند گردد، در دو حصص ہویدا
آشوب و رنج پیدا، از مکر و بہانہ

(ترجمہ: ہندوستان دو حصوں میں تقسیم ہوجائے گا، مگر مصائب و آلام پیدا ہوجائیں گے، مکروفریب اور سازشوں کے ذریعے۔)

کذب و ریا و غیبت، فسق و فجور بے حد
قتل و زنا و اغلام ہر جا شود عیانہ

(ترجمہ: جھوٹ، ریاکاری، عیب گوئی بہت ہوگی۔ قتل، زنا، اغلام بازی ہر جگہ عام ہوجائے گی۔)

مذکورہ بالا اشعار کی روشنی میں جب ہم اپنے معاشرے کی صورت حال پر غور کرتے ہیں تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ واقعی ہمارا معاشرہ ان اشعار کی ترجمانی کررہا ہے۔ اخباروں کی روداد پڑھ لیجیے۔ ٹی وی پر نظر ڈال لیجیے، ہر طرف یہی منظر دکھائی دیتا ہے۔ اب چند ایسے اشعار پیش کیے جاتے ہیں، جو مستقبل قریب کی نشان دہی کرتے معلوم ہوتے ہیں:

ماہِ محرم آید چوں تیغ بامسلماں
سازند مسلم آندم اقدام جارحانہ

(ترجمہ: محرم کے مہینے میں مسلمانوں کے ہاتھ میں تلوار آجائے گی۔ اس وقت وہ جارحانہ اقدام کریں گے۔)

یکجا شوند عثماں، ہم چینیاں و ایراں
فتح کنند ایناں کل ہند غازیانہ

(ترجمہ: ترکی، چینی اور ایرانی اکھٹے ہوجائیں گے۔ یہ سارے ہندوستان کو غازی بن کر فتح کرلیں گے۔)

کشتہ شوند جملہ بدخواہ دین و ایماں
کل ہند پاک باشد از رسم ہندوانہ

(ترجمہ: دین اور ایمان کے تمام بدخواہ قتل ہوجائیں گے اور سارا ہندوستان ہندومت سے پاک ہوجائے گا۔)

احادیث نبوی ﷺ، شاہ ولی اللہؒ کا کشف اور نعمت شاہ ولیؒ کی مذکورہ پیش گوئیوں کے پورا ہونے کا زمانہ بالکل قریب آگیا ہے۔ سید انتظار حسین شاہ زنجانی ایک نامور ستارہ شناس اور روحانی بزرگ ہیں، وہ بھی اپنے ایک مضمون میں کہتے ہیں: ”اسرائیل، امریکہ اور ہندوستان کی اسلام دشمنی سے غزوۂ ہند کا وقت اب دور نہیں“ (بحوالہ: ماہنامہ ”آئینہ قسمت“ ص: ۲۳)۔ آپ ۲۰۱۹ء میں تمام سیاروں کا ایک گھر میں جمع ہونے کا ذکر کرتے ہوئے کہتے ہیں: ”دنیا میں نئے نظریات کا پرچار ہوگا اور نئے عالمی قوانین بنائے جائیں گے۔ ہم دعا کرتے ہیں کہ امام زمانہ (مہدی) کا جلد ظہور ہو، وہی آکر اس دجالی فتنہ سے دنیا کو نجات دیں گے“۔ (بحوالہ: زنجانی جنتری ۲۰۲۰ء، ص ۲۲)

سید انوار فراز بھی ایک معروف ستارہ شناس ہیں وہ بھی اس بات کا اظہار کرتے ہیں کہ ستاروں کی نئی چال اور ۲۰۱۹ء میں اُن کا اجتماع عالمی نظریات کی تبدیلی کا اشارہ کرتے ہیں، وہ اپنے ایک مضمون میں لکھتے ہیں: ”یہ اہم سیاروی اجتماع پاکستان کے ۸ویں گھر میں ہوگا۔ اس گھر کو کایا پلٹ کا گھر سمجھا جاتا ہے یعنی نئی زندگی بعد از موت“۔ ”(آئینہ قسمت، دسمبر ۲۰۱۹ء، ص ۹)

موجودہ صورتِ حال کو دیکھتے ہوئے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ غزوۂ ہند کی پیشین گوئی مستقبل قریب میں پوری ہوتی ہوئی نظر آرہی ہے۔ آثار وقرائن یہ بتاتے ہیں کہ ہم دجال کے دور سے گزر رہے ہیں اور اس کے بعد جلد ہی امام مہدیؑ کا زمانہ ظہور پذیر ہونے والا ہے۔ (واللہ عالم بالصواب)

از تحریر: سید انور فراز، کراچی

# سیارہ زحل کا برج جدی میں ڈھائی سالہ قیام

## مختلف بروج کے لیے ایک نئے دور کا آغاز، اچھا یا برا ثمرہ؟

انڈوپاکستان میں جس سیارے کا نام بہت زیادہ مشہور ہوا وہ سیارہ زحل ہے، وہ لوگ بھی جنہیں علم نجوم کے بارے میں کچھ نہیں معلوم ''زحل کی ساڑھ ستی'' زحل کی نحوست وغیرہ کا رونا روتے نظر آتے ہیں، عام طور پر جب اپنی پریشانی میں لوگ کسی منجم سے رابطہ کرتے ہیں تو وہ انھیں اکثر یہی بتاتے ہیں کہ آپ کو زحل کی ساڑھ ستی لگی ہوئی ہے جس کا عرصہ ساڑھے سات سال ہوتا ہے، چناں چہ ہر شخص زحل کے نام اور کردار سے خوب واقف ہے۔ سیارہ زحل درحقیقت کیا ہے اور اس کا حقیقی کردار کیا ہے؟ یہ شاید بہت کم لوگوں کو معلوم ہے، بہرحال اس حوالے سے غلط فہمی اور گمراہی عام ہے، دیگر اجرام فلکی کی طرح سیارہ زحل بھی ہمارے نظام شمسی کا ایک اہم رکن ہے اور حکم قرآنی کے مطابق اپنی ڈیوٹی انجام دے رہا ہے، اسے ایک منحوس یا نقصان دینے والے سیارے کا ٹائٹل دینا غلط اور جہالت پر مبنی بات ہے، ماضی میں قدیم فلکیاتی نظریات کے مطابق بعض سیاروں کو سعد و مبارک اور بعض کو منحوس اور تباہ کن قرار دیا گیا تھا اور اس بنیاد پر ان کی پرستش کی جاتی تھی، ان کے نام پر قربانیاں دی جاتی تھیں، آج بھی ہندو مذہب میں یہی طریقہ رائج ہے، دوسری طرف یونانی، مصری اور بابلی دیومالا بھی ایسی ہی خرافات سے بھری پڑی ہے، سیارگان کے نام پر باقاعدہ طور سے معبد اور مندر بنائے جاتے تھے جہاں ان کی پوجا کی جاتی تھی، دین اسلام نے اس ستارہ پرستی کی مخالفت کی اور خود قرآن نے بتادیا کہ تمام سیارگان اپنے اپنے دائروں میں تیر رہے ہیں اور اللہ کے احکام کے پابند ہیں، انھیں جو ڈیوٹی سونپی گئی ہے وہ اسے انجام دے رہے ہیں۔

**عزیزان من!** ایسٹرولوجی ایک سائنسی علم ہے جس کے ذریعے سیاروں کی فلکیاتی پوزیشن معلوم ہوتی ہے اور ان کی گردش کے نتیجے میں پیدا ہونے والے ارتعاشی عمل سے کائنات میں ہونے والی تبدیلیوں کا سراغ ملتا ہے لہٰذا شمس، قمر، عطارد، زہرہ، مریخ، مشتری، زحل، یورینس، نیپچون اور پلوٹو ایسٹرولوجی میں اپنی سالانہ، ماہانہ اور روزانہ گردش سے ہمیں رہنما اشارے مہیا کرتے ہیں مگر اس کے لیے علمی شعور کی ضرورت ہوتی ہے ورنہ بقول شاعر۔

آنکھ والا تری قدرت کا تماشا دیکھے
دیدۂ کور کو کیا آئے نظر، کیا دیکھے

قدیم ستارہ پرستی کے نظریات کے تحت سیارہ زحل کو نحوست، تباہی و بربادی کا نشان سمجھا گیا تھا، حالاں کہ ایسا نہیں ہے، اسی بنیاد پر سیارہ زحل کی ساڑھ ستی کا نظریہ ہندی جوتش میں عام ہے جو کہ غلط ہے، جدید علم نجوم اس کی نفی کرتا ہے اور ہمیں بتاتا ہے کہ ہر شخص یا ملک کا انفرادی زائچہ ہی درحقیقت یہ نشان دہی کرسکتا ہے کہ اس کے لیے کون سا سیارہ موافق ہے اور کون سا ناموافق ہے، اس حوالے سے عمومی طور پر کوئی فتویٰ دینا غلط ہے۔

### سیارہ زحل (Saturn)

دیگر سیارگان کی طرح سیارہ زحل بھی ہمارے نظام شمسی کا ایک متحرک رکن ہے، ہندی یا سنسکرت میں اسے ''شنی'' کہا جاتا ہے، اس کا تعلق زمینی حقائق اور مادّے سے ہے، دائرۂ بروج میں برج جدی اور دلو اس کے زیر اثر ہیں، گویا جدی اور دلو والوں کا حاکم سیارہ زحل ہے، برج جدی اس کا ذیلی اور دلو بنیادی برج ہے، کسی بھی برج میں اس کا قیام تقریباً ڈھائی سال یعنی تیس ماہ تک رہتا ہے، اس دوران میں یہ اپنی اُلٹی اور سیدھی چال کے ساتھ مستقیم حالت بھی

اختیار کرتا ہے، زمین سے اس کا فاصلہ بہت زیادہ ہے جس کی وجہ سے یہ ایک سست رفتار سیارہ ہے، دائرۂ بروج کے بارہ برجوں کا چکر یہ تقریباً 29, 30 سال میں پورا کرتا ہے، گزشتہ تیس ماہ سے اس کا قیام برج قوس میں رہا، اس سال 24 جنوری بعد دوپہر سے یہ اپنے ذاتی ذیلی برج جدی میں داخل ہوگا اور 18 جنوری 2023ء تک اسی برج میں حرکت کرے گا، اس دوران میں 30 اپریل 2022ء سے 13 جولائی 2022ء تک برج دلو میں رہے گا۔

سب سے پہلے یہ جاننا ضروری ہے کہ دائرۂ بروج کے بارہ برجوں کے لیے اس کی مثبت یا منفی حیثیت کیا ہے کیوں کہ دنیا کا ہر شخص یا ملک کسی نہ برج کے زیر اثر ہے لیکن ایک بار پھر ہم یہ وضاحت کردیں کہ وہی برج اس حوالے سے اہم ہے جو آپ کے پیدائشی وقت کے مطابق ہے، صرف تاریخ پیدائش سے اپنا برج معلوم کرکے خود کو اس سے منسوب کرنا غلط ہے، آیئے ہم آپ کو بتاتے ہیں کہ اپنے پیدائشی برج کے مطابق سیارہ زحل آپ کے لیے موافق یعنی سعد ہے یا ناموافق یعنی نحس ہے، یہ سعادت و نحوست ہر شخص کے لیے اسی طرح انفرادی حیثیت رکھتی ہے جس طرح زندگی میں اور بہت سی چیزیں کسی شخص کے لیے موافق ہوتی ہیں یا ناموافق ہوتی ہیں۔

**برج حمل:** سیارہ زحل اس برج کے دسویں اور گیارھویں گھر کا حاکم سیارہ ہے لہٰذا حمل والوں کے کاروباری یا دیگر پیشہ ورانہ اور منافع بخش معاملات سیارہ زحل کے زیر اثر آتے ہیں، جب سیارہ زحل اچھی پوزیشن میں ہو، پیدائشی زائچے میں بھی اور اپنی چلت (Transit) میں بھی تو برج حمل والے اعلیٰ درجے کے کاروباری مفادات حاصل کرتے ہیں اور زندگی میں عزت، شہرت اور دولت کا حصول ممکن ہوتا ہے، زحل کی ساڑھ ستی کا روایتی نظریہ ان پر قطعاً لاگو نہیں ہوتا، گویا برج حمل کو کبھی سیارہ زحل سے کوئی نقصان نہیں پہنچ سکتا، جب زحل برج حمل والوں کے زائچے کے چھٹے، آٹھویں یا بارھویں گھروں سے گزر رہا ہو یا کسی اور طرح اس کی پوزیشن خراب ہو تو یہ وقت ضرور ان کے لیے سختی اور مشکلات لاتا ہے، ان گھروں کا تعلق برج سنبلہ، عقرب اور حوت سے ہے۔

آئندہ تقریباً ڈھائی سال سیارہ زحل برج جدی میں حرکت کرتے ہوئے حمل والوں کے دسویں گھر میں ہے ہوگا تو پیشہ ورانہ سرگرمیوں میں اضافہ اور عزت و شہرت کا باعث ہوگا، انھیں اپنے دوست احباب سے بھی مدد ملے گی اور کاروباری طور پر ترقی کریں گے، ساتھ ہی ان کے رہائشی معاملات، گھریلو زندگی اور پراپرٹی یا سواری سے متعلق امور، ازدواجی زندگی میں بہتری آئے گی، اثاثوں میں اضافہ ہوگا اور پارٹنر شپ سے فوائد حاصل ہوں گے۔

**برج ثور:** سیارہ زحل برج ثور کے زیر اثر پیدا ہونے والے افراد کے زائچے میں نویں اور دسویں گھر کا حاکم ہے، گویا برج ثور والوں کی پیشہ ورانہ سرگرمیاں اور عزت و وقار سے متعلق امور زحل کے دائرۂ عمل میں آتے ہیں اور یہ گھر موافق اور سعد اثرات کے حامل ہیں، گویا زحل ان کے لیے مثبت یعنی سعد اثر رکھتا ہے، البتہ جب زحل کسی خراب پوزیشن میں ہو تو یقیناً ثور والوں کے پیشہ ورانہ معاملات اور شہرت و ساکھ سے متعلق امور متاثر ہوتے ہیں، پاکستان، بھارت کا پیدائشی برج بھی ثور ہے، گزشتہ تیس ماہ سے زحل زائچے میں خراب پوزیشن میں رہا ہے لہٰذا برج ثور والوں کے حالات میں پیشہ ورانہ مشکلات اور خرابیاں رہی ہیں، ان کی ساکھ اور شہرت بھی متاثر ہوئی ہے۔

آئندہ ڈھائی سال زحل زائچے کے نویں گھر میں حرکت کرے گا، برج ثور والوں کے لیے خوش خبری ہے کہ اب ان کے عروج کا دور شروع ہورہا ہے، یہ ان کی قسمت کا گھر ہے، آمدن میں اضافے کے آثار ظاہر ہونا شروع ہوجائیں گے، نئے مواقع حاصل ہوں گے اور وہ آہستہ آہستہ اپنی پوزیشن کو مستحکم کرسکیں گے، مذہبی اور روحانی طور پر بھی ان کی زندگی میں مثبت تبدیلیاں آئیں گی، قانونی نوعیت کے مسائل کو حل کرنے میں آسانی ہوگی۔

**برج جوزا:** سیارہ زحل کا بنیادی برج دلو برج جوزا میں بہت اہمیت رکھتا ہے، اس کا تعلق قسمت سے اور مستقبل سے ہے، اس کے علاوہ مذہبی، روحانی اور قانونی نوعیت کے معاملات بھی اسی گھر سے متعلق ہیں، سیارہ زحل آئندہ ڈھائی سال برج جوزا والوں کے زائچے میں آٹھویں گھر میں رہے گا جس کی وجہ سے اس کی پوزیشن کمزور ہوگی، چناں چہ کاموں میں سست رفتاری اور رکاوٹوں کا سامنا رہے گا، جب یہ دیگر نحس اثرات سے متاثر ہوگا تو نت نئے مسائل پریشان کریں گے، پیشہ ورانہ امور اور اعلیٰ تعلیم سے متعلق معاملات میں بھی مشکلات پیش آئیں گی، البتہ جب بہتر پوزیشن میں ہوگا تو یقیناً مثبت اثرات دے گا،

حیثیت اور دولت میں اضافے کا باعث ہوگا۔

**برج سرطان:** برج سرطان والوں کے لیے زحل بنیادی طور پر آٹھویں نحس گھر کا حاکم ہونے کی وجہ سے ناموافق یعنی خراب اثر رکھتا ہے، برج جدی میں اس کا قیام زائچے کے ساتویں گھر میں ہوگا جس کی وجہ سے سرطانی افراد کو قانونی نوعیت کے مسائل کا سامنا اور پراپرٹی کے معاملات پر توجہ دینا ہوگی، صحت بہتر ہوگی، البتہ کاروباری یا ازدواجی پارٹنر شپ میں مسائل پیدا ہوں گے، شریک حیات یا والدین کی صحت کے مسائل پریشان کرسکتے ہیں، انھیں کسی ایکسیڈنٹ یا زخمی ہونے کے خطرات سے بھی محتاط رہنا ہوگا، البتہ وراثتی نوعیت کے مسائل کو حل کرنے میں مدد ملے گی، پہلی یا دوسری شادی کے سلسلے میں بھی معاون و مددگار رہوگا۔

**برج اسد:** اسدی افراد کے زائچے میں سیارہ زحل چھٹے اور ساتویں گھر کا حاکم ہے، اس کا بنیادی برج ساتویں گھر پر ہے، گویا اسد افراد کے لیے زحل موافق اور سعد اثر رکھتا ہے لیکن برج جدی میں زحل کی موجودگی نئے تنازعات، امراض اور قانونی مسائل لاسکتی ہے، سیارہ زحل کی چھٹے گھر میں موجودگی کے اثرات منفی ہوتے ہیں، شادی میں رکاوٹ یا ازدواجی زندگی میں تنازعات، طویل قانونی مقدمات، شریک حیات کی صحت کے مسائل یا کاروباری پارٹنر شپ میں اختلافات کا سامنا ہوسکتا ہے، اسی طرح صحت کے معاملات میں بھی خرابیوں کا امکان موجود ہے خصوصاً ہڈیوں کے مسائل، کوئی فریکچر وغیرہ کا اندیشہ ہوسکتا ہے، ملک سے باہر رہنے والوں کے لیے یہ خطرات اور بڑھ جائیں گے۔

**برج سنبلہ:** سیارہ زحل برج سنبلہ کے زائچے کے مطابق چھٹے گھر کا حاکم ہوکر سنبلہ والوں کے لیے ناموافق اور نحس اثر رکھتا ہے، برج جدی میں اس کا قیام ان کے مزاج میں جارحیت اور سختی لائے گا، وہ نئے تنازعات میں ملوث ہوسکتے ہیں، یہ صورت حال زندگی کی حقیقی خوشیوں سے دور لے جاسکتی ہے، اولاد سے متعلق مسائل بھی اہمیت اختیار کریں گے، انھیں آنتوں، جگر اور تلی سے متعلق تکالیف اور بیماریاں پریشان کرسکتی ہیں، خصوصاً اس وقت جب زحل خراب پوزیشن میں ہوگا، بہتر پوزیشن میں صحت بہتر ہوگی اور کام یا مالی امور میں فوائد حاصل ہوں گے، قانونی نوعیت کے مسائل سے نکلنے میں مددگار ثابت ہوگا۔

**برج میزان:** سیارہ زحل برج میزان والوں کے لیے "یوگ کارک" سیارہ ہے یعنی زائچے کے دو سعد گھروں کا حاکم ہونے کی وجہ سے نہایت فائدہ بخش، چناں چہ برج میزان کے لیے اس کی اہمیت بہت بڑھ جاتی ہے، جنوری **2020**ء سے تقریباً ڈھائی سال کے لیے میزانی افراد کے چوتھے اور اپنے ذاتی گھر میں اس کا قیام نہایت فائدہ بخش ثابت ہوگا، اس کے بعد بھی یعنی **2023**ء کے بعد اس کا قیام زائچے کے پانچویں گھر میں رہے گا، اس طرح تقریباً پانچ سال کا عرصہ میزانی افراد کے لیے زندگی میں ترقی، خوش حالی اور خوشیوں کا باعث رہے گا۔ برج جدی میں قیام کے دوران میں پراپرٹی کا حصول، بہتر رہائش، والدین سے خوشیاں، تعلیمی سہولیات کا حصول ممکن ہوسکے گا، میزانی بچے اچھی تعلیمی کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے، پیشہ ورانہ معاملات اور کاروباری امور میں ترقی ہوگی، غیر شادی شدہ افراد کو معقول لائف پارٹنر مل سکے گا، صحت بہتر رہے گی، الغرض میزانی افراد کی زندگی میں اس سال جنوری کے بعد سے ایک شاندار دور کا آغاز ہورہا ہے۔

**برج عقرب:** عقربی افراد کے لیے بھی سیارہ زحل ایک سعد اثر رکھنے والا سیارہ ہے، روایتی ساڑھ ستی کا نظریہ اس برج پر باطل ہے، زحل زائچے میں تیسرے گھر میں ہوگا جس کی وجہ سے یہ لوگ بہتر فیصلے اور عمدہ کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے، اپنے قریبی رشتے داروں سے یا چھوٹے بہن بھائیوں سے انھیں مدد و تعاون ملے گا، قسمت ساتھ دے گی، اولاد کے ذریعے خوشیوں کا حصول ممکن ہوگا، یہ لوگ اس عرصے میں کسی نئے سیٹ اپ کی بنیاد ڈال سکتے ہیں، اگر تعمیری منصوبے شروع کریں تو وہ بھی پایہء تکمیل تک پہنچیں گے، نئے گھر کا خواب دیکھنے والوں کے لیے تعبیر کی خوش خبری ہے، اگر بیرون ملک رہائش اختیار کرنا چاہتے ہیں تو اس میں بھی کامیابی ہوگی، اکثر عقربی افراد کو اس عرصے میں بیرون ملک سیٹل ہونے میں مدد ملے گی۔

**برج قوس:** سیارہ زحل برج قوس کے لیے سعد اور فائدہ بخش اثر رکھتا ہے، روایتی ساڑھ ستی کا نظریہ برج قوس والوں کے لیے نہیں ہے، زحل زائچے کے دوسرے گھر میں رہتے ہوئے اپنی سعد پوزیشن میں نہایت فائدہ بخش ثابت ہوگا، ذرائع آمدن میں استحکام آئے گا، حیثیت میں اضافہ ہوگا، ان کی

محنت اور جدو جہد کا معقول صلہ ملے گا، پہلے سے جاری منصوبے مکمل ہوں گے، قوسی افراد کی زندگی میں پیشہ ورانہ اور سوشل زندگی میں بہتری آئے گی، اس کے علاوہ ذاتی رہائش یا پراپرٹی سے متعلق کاموں میں بھی زحل کی یہ پوزیشن معاون و مددگار ثابت ہوگی، ان کے اثاثوں میں اضافہ ہوگا، نئی سواری کا بندوبست ہوسکے گا، اپنی خراب پوزیشن میں زحل مندرجہ بالا تمام معاملات میں عارضی رکاوٹ کا باعث ہوسکتا ہے۔

**برج جدی**: سیارہ زحل برج جدی والوں کا حاکم سیارہ ہے، چناں چہ ان کے لیے سعد اور فائدہ بخش اثر رکھتا ہے، ان پر بھی روایتی ساڑھ ستی کا اصول لاگو نہیں ہوتا، زائچے کے پہلے گھر میں زحل کا ڈھائی سالہ قیام زندگی میں سکون اور آزادی کی علامت ہے، گزشتہ تیس ماہ زحل زائچے کے بارھویں گھر میں رہا ہے جس کے نتیجے میں برج جدی والوں نے خاصا مشکل اور ناگوار وقت گزارا ہے، اب ماضی کی تلافی کا دور شروع ہو رہا ہے، فیملی لائف بہتر ہوگی اور صحت بھی بہتر رہے گی، ساتھ ہی پیشہ ورانہ مسائل حل ہوں گے، اچھی جاب یا کاروبار میں ترقی کا امکان موجود ہے، برج جدی والے آنے والے سالوں میں اپنی جدو جہد اور کوشش میں تیزی لائیں گے، غیر شادی شدہ افراد کی شادی ہوسکے گی، عزو وقار میں اضافہ ہوگا لیکن انھیں محتاط رہنا چاہیے کہ نئی سرمایہ کاری یا سوشل پوزیشن متاثر ہوسکتی ہے، بے شک وہ خود بہت محتاط اور نظم و ضبط کے پابند لوگ ہوتے ہیں لیکن لالچ بری بلا ہے۔

**برج دلو**: یہ سیارہ زحل کا بنیادی برج ہے، زحل کا قیام آئندہ ڈھائی سال برج دلو والوں کے بارہویں گھر میں ہوگا، اپنے سیارے کی بارہویں گھر میں پوزیشن کوئی موافق صورت حال نہیں ہے لہٰذا دلو والوں کو آئندہ ڈھائی سال محتاط انداز میں گزارنا ہوں گے، زندگی میں نقصانات کا اندیشہ رہے گا، مستقبل کے خوف پریشان کریں گے، اس عرصے میں کسی عیب یا غیر اخلاقی سرگرمی میں مبتلا ہونے کا اندیشہ موجود ہے، خصوصاً بچوں یا نوجوانوں کے معاملات پر والدین کو خصوصی نظر رکھنا ہوگی، اگر پیدائشی زائچے میں زحل اور مریخ کمزور ہیں تو یہ صورت حال زیادہ تشویش کا باعث ہوسکتی ہے، پختہ عمر کے حامل دلو افراد روحانیت کی طرف متوجہ ہوسکتے ہیں، برج دلو سے تعلق رکھنے والے افراد ویسے بھی عجیب و غریب اور انوکھی چیزوں کی طرف جلد متوجہ ہوتے ہیں، اس وقت میں ایسی کسی صورت کا امکان بڑھ جاتا ہے، بعض افراد دنیاوی ترقی کے لیے روحانی یا سحری مشاغل میں مصروف ہوسکتے ہیں لیکن اس طرح سبز باغ دیکھنا مناسب نہیں ہوگا، اس عرصے میں معقول طریقے سے اپنی ذاتی صلاحیتوں میں اضافہ کرنا بہتر طریقہ ہوگا تاکہ **2023**ء کے بعد جب زحل برج دلو میں آئے گا تو انھیں یقیناً بام عروج تک لے جائے گا، یہ عرصہ غیر معمولی اخراجات، سرمایہ کاری میں نقصان اور کسی نئی کرونک بیماری کی بھی نشان دہی کرتا ہے۔

**برج حوت**: سیارہ زحل برج حوت والوں کے بارھویں گھر کا حاکم ہے لہٰذا فعلی منحوس سیارے کا اثر رکھتا ہے، روایتی ساڑھ ستی کا نظریہ ان پر لاگو ہوتا ہے، زائچے کے گیارھویں گھر میں زحل کا ڈھائی سالہ قیام اچانک سامنے آنے والے اخراجات اور کسی بنتے کام کا بگڑنا، امیدیں ٹوٹنا ظاہر کرتا ہے، یہ صورت حال برج حوت والے حساس لوگوں کے لیے اکثر شدید نوعیت کا ڈپریشن لاتی ہے، اس عرصے میں اپنے ہمدردوں اور دوستوں سے بھی دوری ہوسکتی ہے، کاروباری نقصانات، پروموشن میں رکاوٹ یا مایوسی کا سامنا ہوسکتا ہے، کسی ایسی جگہ تبادلہ ہوسکتا ہے جو توقع کے خلاف اور ناپسندیدہ ہو، صحت کے مسائل بھی پریشان کریں گے، محبت اور اولاد سے متعلق مسائل میں پیچیدگیاں پیدا ہوں گی، بعض افراد کی منگنیاں ٹوٹ سکتی ہیں، وہ ایسی غلطیاں کرسکتے ہیں جن کا نتیجہ لمبے عرصے تک کا پچھتاوا ہوگا، اس دوران میں کسی زخم یا آپریشن سے بھی واسطہ پڑسکتا ہے، بہرحال آئندہ تیس ماہ برج حوت والوں کے لیے احتیاط کے متقاضی ہیں، انھیں پابندی کے ساتھ ہفتے کے روز اپنا صدقہ دینا چاہیے اور بوڑھے یا معذور افراد کی مدد کرنا چاہیے۔

**عزیزانِ من!** جیسا کہ پہلے بھی نشان دہی کی ہے کہ اپنا درست برج اور سیارہ معلوم کرنے کے لیے مکمل تاریخ پیدائش، پیدائش کا وقت اور شہر ضروری ہے، اگر آپ اس سے واقف نہیں ہیں تو ایسٹرولوجی سے حقیقی رہنمائی کا حصول ممکن نہیں ہوتا، اگر آپ اپنا حقیقی برج اور سیارہ معلوم کرنا چاہتے ہیں تو اس کے لیے براہ راست رابطہ کرکے معلوم کرسکتے ہیں جس کی کوئی فیس نہیں ہوگی۔



MGS
PHOBOS
INTERPLANETARY MAGNETIC FIELD
SOLAR WIND

# شرفِ مریخ کا مؤثر وقت اور خاتم و لوحِ مریخ

## مریخی قوتوں کے حصول کے لیے علم جفر کے مجرب و مؤثر خصوصی عملیات

علم نجوم اور علم جفر میں باہم جو ربط ہے وہ ان علوم کے جاننے والوں سے پوشیدہ نہیں بلکہ سچی بات تو یہ ہے کہ علم جفر ہو یا علم الاعداد، پامسٹری ہو یا علم الابدان، الغرض اکلٹ سائنسز کا کوئی بھی شعبہ ہو، علم نجوم کے بغیر نامکمل ہی رہتا ہے کیوں کہ جیسا کہ ہم اپنے اکثر مضامین میں لکھ چکے ہیں کہ علم نجوم نہ صرف یہ کہ کائنات اور کائنات میں موجود زندگی کا علم ہے بلکہ وقت کی حالت و کیفیت کو جاننے کا علم بھی ہے چنانچہ اس کی مدد کے بغیر دیگر علوم نتیجہ خیز نہیں ہو سکتے، وقت کی سعادت و نحوست اسی کائناتی علم کے ذریعے ممکن ہے۔ علم جفر حروف اور اعداد کے باطنی خواص سے بحث کرتا ہے اور اسی بنیاد پر علمائے جفر نے اسمائے الٰہی اور آیات قرآنی کے باطنی خواص مقرر کیے، ان کی تحقیق کے مطابق تمام حروف اور اعداد کسی نہ کسی سیارے یا برج کے زیر اثر ہیں یا اس بات کو یوں بھی کہا جا سکتا ہے کہ بعض حروف اور اعداد اپنے مخصوص سیارے کے اثرات کو قبول کرتے ہیں اور پھر ان کا اظہار بھی کرتے ہیں جیسا کہ عدد 9 سیارہ مریخ سے منسوب ہے اور مریخی قوتوں کا اظہار کرتا ہے۔ علم نجوم میں سیارگان اپنی گردش کے دوران میں جب مختلف بروج سے گزرتے ہیں تو سعد یا نحس، کم زور یا باقوت اثرات کا اظہار ہوتا ہے۔ ماہرین جفر ایسے اوقات میں علم الحروف و اعداد کی مدد سے ایسے نقوش و طلسم مرتب کرتے ہیں جو سیارگان کی مخصوص خاصیتوں کو قبول کر لیں۔ نقوش و طلسم میں اثر پذیری کے لیے علم جفر کے قوانین میں یہ ایک بنیادی سبب ہے، اس کے بغیر کوئی جفری نقش و طلسم مؤثر نہیں ہوتا، سیارگان کے باقوت اثرات کے حامل اوقات پر اسی لیے نظر رکھی جاتی ہے اور خصوصاً جب کوئی سیارہ اپنے شرفی برج میں آتا ہے تو گویا اپنے بہترین اثرات ظاہر کرتا ہے۔

قمر یعنی چاند ہر ماہ جب برج ثور میں داخل ہوتا ہے تو شرف یافتہ ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ عطارد، زہرہ و شمس سال میں ایک بار درجہ شرف پر آتے ہیں۔ مریخ **(Mars)** تقریباً ڈیڑھ سال بعد درجۂ شرف پر آتا ہے جب کہ سیارہ مشتری **13** سال بعد یہ قوت حاصل کرتا ہے جب وہ برج سرطان سے گزر رہا ہوتا ہے۔ سیارہ زحل **(Saturn)** تقریباً **30** سال بعد درجۂ شرف پر آتا ہے جب وہ برج میزان سے گزر رہا ہوتا ہے۔ سیارہ مریخ دائرۂ بروج میں برج حمل کا حاکم ہے چنانچہ اس کی لوح برج حمل والوں کے لیے لوح کامیابی کا درجہ رکھتی ہے۔ دیگر افراد بھی جو مریخی قوتوں کا حصول چاہتے ہیں اس سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں، مریخ قوت جسمانی اور قوت کارکردگی سے منسوب ہے، اکثر لوگوں کے زائچے میں اگر یہ کمزور ہو یا نحس اثرات کا شکار ہو تو وہ جسمانی کمزوریوں کے علاوہ بہتر کارکردگی کا مظاہرہ کرنے میں ناکام ہوتے ہیں، ان میں ہمت و جرأت کی کمی ہوتی ہے یا منفی سوچ کا شکار ہوتے ہیں اور اس کے نتیجے میں منفی طور طریقوں میں مبتلا ہو کر خود کو تباہ کرتے ہیں۔ سب سے پہلے یہ معلوم کرنا ضروری ہے کہ سیارہ مریخ کی توانائی کن لوگوں کے لیے ضروری ہے اور وہ کون سے لوگ ہیں جن کے لیے انتہائی نقصان دہ اور تباہ کن ہے، اپنے کاروباری مقاصد کے لیے اکثر لوگ ایسے راز ظاہر کرنے سے گریز کرتے ہیں اور ہر شخص کو کوئی بھی

لوح یا اسٹون وغیرہ تجویز کرتے رہتے ہیں، یہ ایک نہایت خطرناک رجحان ہے جس سے بعض اوقات اکثر لوگوں کو فائدے کے بجائے نقصان پہنچتا ہے، ہم یہاں واضح طور پر اس حوالے سے تفصیل دے رہے ہیں۔

پہلے بھی ہم یہ بتا چکے ہیں کہ آپ کا اصل برج اور سیارہ وہ ہے جو آپ کے پیدائشی وقت کے مطابق طلوع ہوا ہے، آپ کسی بھی سال کی کسی بھی تاریخ کو پیدا ہوئے ہوں، پیدائش کا وقت بتائے گا کہ آپ کا اصل برج اور سیارہ کون سا ہے، عام لوگ اپنی تاریخ پیدائش کے مطابق اپنے زوڈیک سائن کو ہی اپنا برج یا اسٹار سمجھ لیتے ہیں جو غلط ہے چناں چہ ضرورت اس بات کی ہے کہ پیدائش کے وقت کو اہمیت دیں، اس کے مطابق اپنا زائچہ بنوائیں اور معلوم کریں کہ اُس وقت کون سا برج اُفق شرقی پر طلوع تھا اور اُسی برج کا مالک سیارہ آپ کا ''ستارہ'' ہوگا۔

## سیارہ مریخ کی سعادت و نحوست

سیارہ مریخ دائرۂ بروج کے صرف تین بروج کے لیے ناقص و نحس اثر رکھتا ہے، برج ثور، سنبلہ اور عقرب، باقی تمام بروج کے لیے سعد و موافق اثرات کا حامل ہے، چنانچہ قدیم روایتی نظریہ ''مینگلیک'' کا اطلاق بھی صرف مذکورہ بالا تین بروج پر ہی مخصوص صورت حال میں ہوتا ہے، باقی دیگر تمام بروج کے لیے چوں کہ فعلی طور پر سیارہ مریخ سعد اثر کا حامل ہے چنانچہ مینگلیک کے روایتی نظریے کا اطلاق ان پر نہیں ہوسکتا۔ برج ثور، سنبلہ اور عقرب والوں کو کبھی مریخ کا کوئی بھی اسٹون خصوصاً مرجان سُرخ استعمال نہیں کرنا چاہیے اور مریخ کی لوح یا خاتم بھی ان کے لیے ناموافق ہوگی، اکثر لوگ یہ شکایت کرتے نظر آتے ہیں کہ انھیں مرجان یا مریخ کی کسی لوح یا طلسم سے فائدے کے بجائے نقصان پہنچا ہے، وہ یقیناً مذکورہ بالا تینوں بروج میں سے کسی ایک سے تعلق رکھتے ہوں گے۔

## شرف مریخ

اس سال سیارہ مریخ اپنے شرف کے برج جدی میں 22 مارچ بروز بدھ پاکستان اسٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق 02:40 pm پر داخل ہوگا اور 5 مئی تک اسی برج میں رہے گا، بے شک یہ تمام عرصہ مریخ کی شرف یابی کا ہے لیکن ضروری نہیں ہے کہ وہ اپنی فلکیاتی پوزیشن کے اعتبار سے مستقل طور پر سعد اثرات کا حامل اور ہر طرح کی نحوست سے پاک ہو، 20 اپریل 08:57 am سے 25 اپریل 04:22am تک چوں کہ نواسا میں برج ہبوط میں ہوگا لہٰذا یہ وقت سعد و موافق نہیں رہے گا، مکمل طور پر سعد و باقوت اوقات شرف کا حصول نہایت باریک بینی کے بعد ہی ممکن ہوتا ہے، چناں چہ ہم ایسے اوقات کی خصوصی طور پر نشان دہی کر رہے ہیں جب سیارہ مریخ مکمل طور سے باقوت اور ہر قسم کی نحوست سے پاک ہو، ہمیں یقین ہے کہ ان اوقات کی پابندی کرتے ہوئے سیارہ مریخ سے متعلق جو بھی نقش یا طلسم تیار کیا جائے گا وہ اعلیٰ درجے کے نتائج کا حامل ہوگا۔ اس حوالے سے ہم نے جس خصوصی وقت کا استخراج کیا ہے وہ اپنی خوبیوں کے اعتبار سے بے مثل ہے، حقیقی علمی شعور رکھنے والے ہی اس کا ادراک کر سکتے ہیں، اسلام آباد میں لوکل ٹائم کے مطابق 26 اپریل بروز اتوار 05:30 am سے 06:20 am تک ایک نہایت ہی شاندار وقت ہوگا، اس وقت اُفق شرقی پر طالع برج حمل طلوع ہوگا اور سیارہ شمس حالت شرف میں یہاں موجود ہوگا جب کہ سیارہ قمر اپنے شرف کے برج ثور میں اور سیارہ زہرہ بھی اپنے ذاتی برج ثور میں ہوں گے، سیارہ مریخ شرف یافتہ اور اس کے ساتھ سیارہ زحل بھی اپنے ذاتی برج میں ہوں گے، یہ تمام سیارگان ہر قسم کی نحوست سے پاک ہوں گے، صرف سیارہ مشتری اپنے ہبوط کے برج جدی میں ہوگا۔ تمام شرف کے عرصے میں یہ وقت بہت زیادہ اہم ہے، اس کے علاوہ بھی دیگر اوقات مارچ اور اپریل کے مہینے میں استخراج کیے جاسکتے ہیں لیکن ہماری نظر میں یہ سب سے بہتر وقت ہوگا، الا ماشاءاللہ۔ اسلام آباد اور گردونواح کے علاقوں میں رہنے والے اس وقت کو اختیار کر سکتے ہیں، لاہور اور گردونواح کے لوگ اس وقت میں دو منٹ کی کمی کر لیں جب کہ سندھ میں رہنے والے اور خاص طور پر کراچی کے لوگوں کے لیے اوقات یہ ہوں گے۔

**26 اپریل بروز اتوار صبح 06:20 am سے 07:03 am تک،**

ضرورت مند مزید اوقات معلوم کرنے کے لیے براہ راست بھی رابطہ کر سکتے ہیں۔ دھاتوں میں لوہا اور تانبا سیارہ مریخ کی منسوبی دھاتیں ہیں، مشینری اور اس سے متعلق کام انجینئرنگ، ڈرائیونگ یا دیگر ٹیکنیکل کام اس کے زیر اثر

آتے ہیں۔ اس کے علاوہ کسی بھی مقابلے میں کامیابی اور اپنے دشمنوں پر فتح و غلبہ حاصل کرنے کے لیے بھی مریخی قوتوں سے کام لیا جاتا ہے۔ ایسے لوگوں کو یہ لوح فائدہ دے گی۔ اسے لوہے یا تانبے کی تختی پر کندہ کر کے پاس رکھنا چاہئے یا ہرن کی جھلی پر سرخ روشنائی سے لکھنا چاہیے۔ سیارہ مریخ سے منسوب اسمائے الٰہی "یامالك یا قدوس" ہیں۔ دونوں اسمائے الٰہی کے اعداد ابجد قمری سے **261** ہیں۔

ان کا نقش ہمارے طریقہ کار کے مطابق درج ذیل ہے۔

۷۸۶

| الحق | ٩٦٤٣١١ | | | قوله |
|---|---|---|---|---|
| | ٨١ | ١٥٣ | ٢٧ | |
| حمعسق | ١٢٦ | فتح و نصرت و قوت<br>بحق<br>یَامَالِکُ یَاقُدُّوسُ | ١٣٥ | كهيعص |
| | ٥٤ | ١٠٨ | ٩٩ | |
| وله | ٧ | ٨٧ | | الملك |

اس کی تیاری کا طریقہ یہ ہوگا کہ اول نقش کے خانے بنائیں پھر اوپر **786** پھر چاروں کونوں پر قوله الحق وله الملك لکھیں۔ پھر چاروں ملائکہ کے نام اور حروف نورانی کھیعص اور حمعسق لکھیں بعد ازاں نقش کے باہر چاروں طرف جو اعداد دیے گئے ہیں انہیں اسی طرح لکھیں جیسے دیے گئے ہیں، اس کے بعد نقش بھریں۔ یہ نقش مثلث خالی البطن کہلاتا ہے یعنی درمیان کا خانہ مقصد کے لیے خالی چھوڑ دیا جاتا ہے، اصل نقش **8** خانوں کا ہے۔ پہلا خانہ عدد **27** والا ہے لہٰذا اسی سے نقش کی ابتدا کریں گے۔ دوسرے خانے میں **54** پھر تیسرے خانے میں **81** چوتھے میں **108** پانچویں میں **135** چھٹے میں **99** ساتویں خانے میں **126** اور آخری خانے میں **153** کے عدد ترتیب وار لکھے جائیں تو نقش اپنی درست چال کے مطابق مکمل ہو جائے گا اس کے بعد درمیان کے خالی خانے میں اپنا مقصد لکھیں پھر نقش کی پشت پر مؤکلات اور طلسمی اعداد لکھیں جو یہ ہیں۔

یاسمسائیلُ الاحمر

۷۱۲۱۹۹۷۱۲۱

پھر اس کے نیچے یہ اسمائے الٰہی لکھے جائیں گے۔ یا قہار یا قادر یا غنی یا عزیز یا واحد یا اللہ یا ودود اس کے بعد **261** مرتبہ اسمائے الٰہی یامالك یا قدوس پڑھ کر نقش پر دم کر دیں۔ یہ تمام کام علیحدہ کمرے میں پاک صاف لباس پہن کر اور بہتر ہوگا کہ سرخ رنگ کا لباس پہن کر کیا جائے، باوضو ہوں۔ رجال الغیب کی سمت کا خیال رکھیں کہ وہ آپ کے سامنے نہ ہوں۔ کام شروع کرنے سے پہلے سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں پھر سات بار یہ اسمائے الٰہی پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کریں۔

یاحافظ یا حفیظ یا رقیب یا وکیل۔ پھر **11** بار درود شریف پڑھ کر نقش لکھنے کا آغاز کریں۔ تمام کام سے فارغ ہو کر سرخ رنگ کی مٹھائی پر فاتحہ دیں اور نقش کو محفوظ کر لیں۔ سمجھ لیں کہ آپ نے ایک بیش قیمت شے پالی ہے۔ اس لوح کی خصوصیات ہم کیا بیان کریں جو تیار کر کے پاس رکھے گا خود وقت کے ساتھ ساتھ مشاہدہ کرے گا، مزید سہولت کے لیے یہ بات ذہن میں رکھیں کہ ہم نے جو وقت دیا ہے وہ بہت قلیل ہے لہٰذا نقش کے خانے اور ارد گرد ملائکہ کے نام یا دیگر اعداد وغیرہ اصل وقت سے کچھ پہلے ہی تیار کر لیں اور دیے گئے وقت پر صرف نقش پُر کریں جو بہر حال زیادہ سے زیادہ دس منٹ کا کام ہوگا۔ واضح رہے کہ مریخ کا عدد **9** ہے جو گنتی کا آخری عدد کہلاتا ہے اور ایک نہایت طاقتور اور ناقابل شکست عدد سمجھا جاتا ہے۔ اسمائے الٰہی یامالك یا قدوس کے اعداد **261** ہیں۔ اگر انہیں مفرد کیا جائے تو عدد **9** ہی حاصل ہوگا۔ **1+9=2+6** اس نقش کے پہلے خانے میں **27** کا عدد ہے جس کا مفرد عدد **9** ہے۔ **9=2+7** اسی طرح نقش کے تمام خانوں میں موجود اعداد کا مفرد عدد **9** ہے۔ گویا یہ نقش **9** نمبر کی بھرپور قوتوں کا حامل ہے، جو لوگ اس نقش کو اپنے پاس رکھیں گے، ان کی کارکردگی شاندار رہے گی اور زندگی میں آنے والی مشکلات اور رکاوٹوں پر با آسانی قابو پالیں گے۔ اگر کسی مقدمے یا مقابلے سے واسطہ ہے تو اس میں بھی کامیابی حاصل کریں گے، خون کی خرابیوں یا خون سے متعلق بیماریوں مثلاً بلڈ کینسر وغیرہ میں بھی یہ

نقش مفید اور مددگار ثابت ہوگا۔ نقش کے اثرات میں تیزی لانے یا کسی مخصوص مقابلے میں کامیابی کیلئے متعلقہ اسمائے الٰہی یا مالکُ یا قدوسُ 261 مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ آخری بات یہ ہے کہ اس نقش کو پاس رکھنے والے سحری اور آسیبی اثرات سے محفوظ رہتے ہیں اور اگر کوئی ایسے اثرات کی لپیٹ میں ہو تو اس کو پاس رکھنے سے اثرات ختم ہو جائیں گے۔

## خاتم برائے صحت وقوتِ باہ

انسانی جسم میں خون کی کمی یا دوران خون کی کمزوری سے پیدا ہونے والے امراض کے لیے بھی سیارہ مریخ کے سعد اوقات میں جفری اعمال تیار کیے جاتے ہیں اور اس سلسلے میں مخصوص حروف واعداد کی قوتوں اور مریخی قوتوں کے امتزاج سے انگوٹھی یا لوح تیار کی جاتی ہے جسے پہننے یا پاس رکھنے سے ایسے امراض کو افاقہ ہوتا ہے جو خون کی کمی یا دوران خون کی کمزوری کے سبب پیدا ہوتے ہیں، یہ انگوٹھی لوہے یا اسٹیل کی ہونی چاہیے۔ ابجد قمری کے 28 حروف میں چار حرف ایسے ہیں جن کے باطنی خواص کو اس سلسلے میں موثر مانا جاتا ہے۔ یہ چار حروف ب۔س۔ج۔غ ہیں۔ اس سلسلے میں جفری طریقہ کار یہ ہے کہ جس شخص کو کسی بھی نوعیت کی جسمانی کمزوری، خون کی کمی وغیرہ کی شکایت ہو تو اپنے نام اور والدہ کے نام کے اعداد ابجد قمری سے حاصل کر کے مطلوبہ حروف کے اعداد ان میں جمع کریں پھر اسے 28 پر تقسیم کریں جو باقی بچے اس کے مطابق حروف تہجی کو شمار کریں اور یہ شمار جس حرف پر ختم ہو اس کا انتخاب کریں، بس یہی حرف آپ کی جسمانی قوت اور جنسی قوت میں اضافے کے لئے موثر ہو گا، اس حرف کے ساتھ لفظ ''طیش'' کا اضافہ کریں۔ اب جو طلسمی لفظ بنے گا، اسے شرف کے دوران میں ساعت مریخ میں اسٹیل کی انگوٹھی پر کندہ کریں کہ درمیان میں یہ لفظ ہو اور اس کے چاروں طرف یہ کلمہ لکھیں ''اذشطفمہ''




یقیناً طریقہ کار پوری طرح سمجھ میں نہیں آیا ہوگا لہٰذا ایک مثال کے ذریعے سمجھ لیں۔ مثلاً نام نور علی ہے اور والدہ کا نام فاطمہ ہے تو نام کے اعداد ابجد قمری کے حساب سے 366، والدہ کے نام کے اعداد 135 ہوئے، دونوں کو جمع کیا تو 501 ہوئے۔ اب اس مجموعے میں 1693 کا اور اضافہ کیا تو تعداد 2194 ہوگئی۔ اب 28 پر تقسیم کیا تو باقی 10 بچے۔ حروف ابجد میں 10 واں حرف ''ی'' ہے، بس یہی حرف نور علی بن فاطمہ کے لیے مفید ثابت ہوگا۔ اس کے ساتھ طیش کا لفظ جوڑ دیا تو ''یطیش'' ہوگیا۔ اسی لفظ کو انگوٹھی یا اسٹیل کو چھوٹی سی تختی پر درمیان میں کندہ کر کے چاروں طرف یعنی چار مرتبہ وہ کلمہ لکھ دیں جو پہلے بتایا جا چکا ہے۔ بس خاتم برائے قوت وصحت تیار ہوگئی۔ اس انگوٹھی کو نوچندے منگل کے روز ساعت مریخ میں دائیں ہاتھ کی سب سے چھوٹی انگلی میں پہن لیں اور اگر اسٹیل کی تختی پر کندہ کریں تو اسے کمر میں باندھیں، انشاء اللہ وقت کے ساتھ ساتھ جسمانی صحت وتوانائی میں بہتری آتی جائے گی۔ علم جفر کے یہ وہ راز ہیں جسے ماہرین جفر عام نہیں کرتے، اپنے سینوں میں ہی مدفون رکھتے ہیں۔

# اعمال ماہِ رجب

**فضیلت:** حضرت رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ رجب میری امت کیلئے استغفار کا مہینہ ہے
☆ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اس ماہ میں میری امت پر اللہ تعالیٰ کی رحمت بہت زیادہ برستی ہے جو اس ماہ میں ایک رات عبادت کیلئے جاگے گا وہ جہنم کی آگ سے آزاد ہوگا۔
☆ حضرت امیر المؤمنینؑ نے فرمایا کہ جو کوئی اوّل رجب درمیان اور آخر میں روزے رکھے گا اس کے تمام آئندہ و گذشتہ گناہ بخشے جائیں گے اور سال بھر کے روزوں کا ثواب عطا ہوگا۔
☆ کتاب تحفۃ المؤمنین میں آئمہ علیہم السّلام سے منقول ہے کہ ستائیسویں رجب کے روزے کا ثواب ستر سال کے روزوں کے برابر ہے۔ ☆ اس تمام ماہ میں ہزار مرتبہ سورۂ توحید اور ہزار مرتبہ کلمہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ پڑھنا حصول جنت کا موجب ہے۔
☆ کتاب ادعیہ جلالیہ میں حضرت رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے دو رکعت نماز ماہِ رجب کی تمام راتوں کے متعلق روایت ہوئی ہے ہر رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد تین مرتبہ سورۃ الکافرون اور ایک مرتبہ سورۂ توحید پڑھے تو اللہ تعالیٰ ساٹھ حج اور ساٹھ عمروں کا ثواب عطا فرمائے گا۔
☆ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص رجب میں جمعہ کے روز نمازِ ظہر اور عصر کے درمیان چار رکعت نماز پڑھے جس کی ہر رکعت میں ایک مرتبہ سورۂ الحمد سات مرتبہ آیت الکرسی اور پانچ مرتبہ سورۂ توحید پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس دن سے اس کی موت تک ہر روز اس کے لئے ایک ہزار نیکیاں لکھے گا ہر آیت کے بدلے اسے جنت میں یاقوتِ سرخ کا شہر عنایت فرمائیگا ہر حرف کے بدلے سفید موتیوں کا محل عطا کریگا حور العین سے اس کی تزویج کریگا اور اس کا خاتمہ بالخیر ہوگا۔
**استغفار:** اس ماہ میں صبح و شام ستر مرتبہ استغفار کرنے والے کا درجہ انتہائی بلند ہوگا۔

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ وَاَسْئَلُہُ التَّوْبَۃَ

بخشش چاہتا ہوں اللہ سے جس کے سوا کوئی معبود نہیں اور اس سے توبہ کا سوالی ہوں

**استغفار:** روایت میں ہے کہ اگر کوئی درج شدہ استغفار کو ہر روز ورد بزبان رکھے گا تو اسکی بخشش یقینی ہے

اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِیْ وَتُبْ عَلَیَّ اے اللہ مجھے بخش دے اور میری توبہ قبول فرما

# دعائے ماہِ رجب

☆ روایت میں ہے کہ جو شخص ماہ رجب میں اپنی نمازوں میں یہ دعا پڑھیگا تو ماہِ رجب کی برکات سے مالا مال ہوگا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ يَامَنْ اَرْجُوْهُ لِكُلِّ خَيْرٍ وَّاٰمَنُ سَخَطَهٗ عِنْدَ كُلِّ شَرٍّ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن ورحیم ہے اے وہ جس سے میں ہر بھلائی کی امید رکھتا ہوں اور ہر برائی کے وقت اسکے غضب سے امان میں ہوں

يَامَنْ يُّعْطِى الْكَثِيْرَ بِالْقَلِيْلِ يَامَنْ يُّعْطِىْ مَنْ سَئَلَهٗ يَامَنْ يُّعْطِىْ مَنْ لَّمْ

اے وہ جو تھوڑے عمل پر زیادہ اجر دیتا ہے اے وہ جو ہر سوال کرنیوالے کو دیتا ہے اے وہ جو اسے بھی دیتا ہے جو

يَسْئَلْهُ وَمَنْ لَّمْ يَعْرِفْهُ تَحَنُّنًا مِّنْهُ وَرَحْمَةً اَعْطِنِىْ بِمَسْئَلَتِىْ اِيَّاكَ جَمِيْعَ خَيْرِ

سوال نہیں کرتا اور (اسے بھی دیتا ہے) جو اسے نہیں پہچانتا اس پر بھی رحم وکرم کرتا ہے تو مجھے بھی میرے سوال پر دنیا اور آخرت کی تمام

الدُّنْيَا وَجَمِيْعَ خَيْرِ الْاٰخِرَةِ وَاصْرِفْ عَنِّىْ بِمَسْئَلَتِىْ اِيَّاكَ جَمِيْعَ شَرِّ الدُّنْيَا

بھلائیاں اور نیکیاں عطا فرما دے اور میری طلب گاری پر دنیا اور آخرت کی تمام تکلیفیں اور مشکلیں دور کر کے

وَشَرِّ الْاٰخِرَةِ فَاِنَّهٗ غَيْرُ مَنْقُوْصٍ مَّا اَعْطَيْتَ وَزِدْنِىْ مِنْ فَضْلِكَ يَا كَرِيْمُ

مجھے محفوظ فرما دے کیونکہ تو جتنا عطا کرے تیرے ہاں کمی نہیں ہوتی اور اے کریم مجھ پر اپنے فضل میں اضافہ فرما

☆ اسکے بعد داہنی مٹھی سے ڈاڑھی پکڑ کر شہادت کی انگلی سے اشارہ کرتے ہوئے یہ دعا پڑھیں

يَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَاذَا النَّعْمَاءِ وَالْجُوْدِ يَاذَا الْمَنِّ وَالطَّوْلِ حَرِّمْ شَيْبَتِىْ عَلَى النَّارِ

اے صاحب جلال واکرام اے نعمتیں عطا کرنیوالے سخی اے صاحب احسان وعطا میری ڈاڑھی کے بالوں کو آگ (دوزخ) پر حرام فرما دے

**دعائے وسعت** امام محمد باقرؑ نے فرمایا یہ دعا پڑھو کہ تمام امور میں وسعت کیلئے عجیب مقام رکھتی ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَللّٰهُمَّ اَوْسِعْ عَلَىَّ فِىْ رِزْقِىْ وَامْدُدْ لِىْ فِىْ عُمْرِىْ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن ورحیم ہے اے معبود میرا رزق فراواں کر دے اور میری عمر میں طوالت دے

وَاغْفِرْ لِىْ ذَنْبِىْ وَاجْعَلْنِىْ مِمَّنْ تَنْتَصِرُ بِهٖ لِدِيْنِكَ وَلَا تَسْتَبْدِلْ بِىْ غَيْرِىْ

اور میرے گناہ معاف کر دے اور مجھے ان لوگوں میں رکھ جن کے ذریعے تو دین کی مدد کرتا ہے اور میری جگہ کسی اور کو نہ لانا

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ مارچ 2020ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیارگان کی عملیات وتعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، مثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔

قارئین آئینہ قسمت! چند سال سے آپ نے اِس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیارگان کی اِبتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کر کے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کر دی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے اِستفادہ کیا جاسکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہر دن طلوعِ آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوع آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی مؤثر ہو جاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری 2020ء میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظرات سیارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر بھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

### ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | | تیسری | | | | | | | چوتھی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے 2 رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ ﷺ مع سائر انبیاء، عظامؑ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردانِ خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف باادب رُخ کر کے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کر کے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جنوب مشرق 24`16`09`01 | جنوب مغرب 25`17`10`02 | جنوب 26`18`11`03 | مغرب 27`19`12`04 |
| شمال مغرب 00`20`13`05 | شمال مشرق 28`21`00`06 | مشرق 29`22`14`07 | شمال 30`23`15`08 |

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ یَا رِجَالَ الْغَیْبِ وَیَا اَرْوَاحُ الْمُقَدَّسَۃِ اَعِیْنُوْنِیْ بِقُوَّۃٍ وَّانْظُرُوْنِیْ بِنَظْرَۃٍ یَا رُقَبَاءُ یَا نُقَبَاءُ یَا نُجَبَاءُ یَا اَبْدَالُ یَا اَوْتَادُ یَا قُطْبُ یَا غَوْثُ اَعِیْنُوْنِیْ بِحُرْمَۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین وقارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہر حال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے 6 کلو چینی، ایک کلو سوجی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جا کر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہل قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ خوانی کر کے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

**تربیع زہرہ زحل:**۔ اس نحس وقت کی ابتداء 02 مارچ 21 بجکر 58 منٹ مکمل نظر 03 مارچ 21 بجکر 44 منٹ، خاتمہ نظر 04 مارچ 21 بجکر 34 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین میں فتنہ اشد ضروری ہوتو سورۃ مائدہ کی آیت سے استعفادہ کریں۔

والقینا بینھم العداوۃ والبغضاء الی یوم القیامۃ

اللّٰہ — اللّٰہ — اللّٰہ — اللّٰہ

فلاں بن فلاں مابین فلاں بن فلاں میں نفاق ہو

**تسدیس عطارد زہرہ:**۔ اس سعد وقت کی ابتداء 04 مارچ 12 بجکر 26 منٹ مکمل نظر 05 مارچ 02 بجکر 24 منٹ، خاتمہ نظر 05 مارچ 16 بجکر 56 منٹ پر ہوگا۔ کسی کو اپنی زُلف کا اسیر بنانے اعمال صحت کیلئے سورۃ یوسف کے خالی البطن نقش سے استعفادہ حاصل کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۱۹۹۸ | ۳۳۵۹۸۸ | ۱۲۵۹۹۴ |
| ۲۰۹۹۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۹۳۹۹۰ |
| ۲۵۱۹۹۲ | ۱۶۷۹۹۲ | ۸۳۹۹۶ |

**تسدیس شمس مشتری:**۔ اس سعد وقت کی ابتداء 10 مارچ 12 بجکر 32 منٹ مکمل نظر 11 مارچ 17 بجکر 26 منٹ، خاتمہ نظر 12 مارچ 22 بجکر 17 منٹ پر ہوگا۔ سورۃ فاتحہ کا نقش لکھ کر باپرہیز پاس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۷۸۸ | ۶۳۰۹ | ۲۳۶۴ |
| ۳۹۴۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۵۵۲۱ |
| ۴۷۳۳ | ۳۱۵۲ | ۱۵۷۶ |

**قران مریخ مشتری:**۔ جدید علم نجوم میں اس سعد وقت کی ابتداء 18 مارچ 22 بجکر 22 منٹ مکمل نظر 20 مارچ 16 بجکر 34 منٹ، خاتمہ نظر 22 مارچ 12 بجکر 28 منٹ پر ہوگا۔ حصول اسٹاک شیئرز، دولت، انعامات، پرائز بانڈز میں کامیابی کیلئے اسم اعظم یَاوَھَابُ کا نقش بنا کر پاس رکھیں۔

| بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ | | |
|---|---|---|
| یَاوَھَابُ | یَاوَھَابُ | یَاوَھَابُ |
| یَاوَھَابُ | یَاوَھَابُ | یَاوَھَابُ |
| یَاوَھَابُ | یَاوَھَابُ | یَاوَھَابُ |

**تسدیس شمس زحل:**۔ اس سعد وقت کی ابتداء 19 مارچ 02 بجکر 37 منٹ مکمل نظر 20 مارچ 04 بجکر 49 منٹ، خاتمہ نظر 21 مارچ 07 بجکر 20 منٹ پر ہوگا۔ ترقی رزق کے لئے سورۃ نُور کا خالی البطن نقش لکھ کر باپرہیز پاس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۳۳۵۳۸ | ۲۶۸۳۰۵ | ۱۰۰۶۱۴ |
| ۱۶۷۶۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۳۴۷۶۷ |
| ۲۰۱۲۲۹ | ۱۳۴۱۵۲ | ۶۷۰۷۶ |

**تثلیث زہرہ مشتری:**۔ اس خوبصورت نظر کی ابتداء 27 مارچ 04 بجکر 34 منٹ مکمل نظر 28 مارچ 09 بجکر 23 منٹ، خاتمہ نظر 29 مارچ 14 بجکر 28 منٹ پر ہوگا۔ تسخیر خلق اُلفت و محبت بڑھانے کیلئے پسند کی شادی کیلئے سورۃ یوسف کے خالی البطن نقش سے فیض حاصل کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۱۹۹۸ | ۳۳۵۹۸۸ | ۱۲۵۹۹۴ |
| ۲۰۹۹۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۹۳۹۹۰ |
| ۲۵۱۹۹۲ | ۱۶۷۹۹۲ | ۸۳۹۹۶ |

**قران مریخ زحل:**۔ اس نحس وقت کی ابتداء 30 مارچ 09 بجکر 31 منٹ مکمل نظر 31 مارچ 23 بجکر 31 منٹ، خاتمہ نظر 02 اپریل 13 بجکر 23 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین کو منتشر و پریشان کرنے کے لئے اشد ضروری ہوتو سورۃ کوثر کے خالی البطن نقش کو ساعت مریخ یا زحل میں لکھ کر احاطہ قبور میں دفنائیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۷۰۷۱۲ | ۵۶۵۶۹۸ | ۲۱۲۱۳۶ |
| ۳۵۳۵۶۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۴۹۴۹۸۶ |
| ۴۲۴۲۷ | ۲۸۲۸۴۸ | ۱۴۱۴۲۴ |

انتخاب: سید منصور علی زنجانی

# شرفِ مریخ

شرفِ مریخ کی ابتداء 26 مارچ 2020ء بوقت 17 بجکر 07 منٹ، جبکہ خاتمہ شرفِ مریخ 28 مارچ 2020ء بوقت 03 بجکر 39 منٹ پر ہوگا۔

مالکِ کائنات نے ساتوں ستاروں کے اندر الگ الگ سات مختلف تاثیریں رکھی ہیں۔ ان سے ایسی کاسمک شعاعیں خارج ہوکر اس زمین پر اثرانداز ہوتی ہیں جو مختلف قسم کی تبدیلیاں لاتی ہیں۔ امریکی تحقیق کے مطابق ستارہ مریخ پر سرخ مٹی ہے اور اس میں لوہے کی مقدار بہت ہے۔ علماء کے نزدیک بھی یہی نظریہ کارفرما ہے۔ چنانچہ مریخ کی دھات کو لوہا قرار دیا گیا ہے۔ اسکے اثرات سے آدمی کے اندر ہمت' جرأت' مردانگی پیدا ہوتی ہے۔ مقابلہ بازی کی قوت غلبہ اور جیت حاصل کرنے کیلئے بیدار ہوتی ہے۔ شرف کا وقت بہت طاقتور ہوتا ہے اور تقریباً ڈیڑھ سال کے بعد یہ وقت آتا ہے۔

## مخالفین اور دشمنوں پر فتحیابی

نقش ہفت در ہفت مریخ سے متعلق ہے۔ یہ طبعی نقش اسم الٰہی یالطیف ولی کا ہے۔ اس کے اعداد ۵۷۱ ہیں۔ طریقہ یہ ہے اپنے نام معہ والدہ لیں ان میں آیت پاک کے اعداد ۲۱۶۲ کا اضافہ کریں۔ کل مجموعہ سے ۱۶۸ نفی کریں اور ۷ پر تقسیم کریں۔ اگر باقی بچے تو ایک ہو تو خانہ نمبر ۴۳ دو بچے تو خانہ نمبر ۳۶' ۳ بچے تو خانہ ۲۹' ۴ بچے تو خانہ ۲۲' ۵ بچے تو خانہ ۱۵ میں اور اگر ۶ بچے تو خانہ نمبر ۸ میں ایک کا اضافہ کرے۔ نقش لوہے پر لکھے یا سرخ کاغذ پر زعفران یا سرخ سیاہی سے لکھے۔ مریخ کا بخور جلائیں۔ نقش کے نیچے رب انی مغلوب فانتصر لکھیں سرخ کپڑے میں لپیٹ کر اپنے پاس رکھیں۔ اس کے علاوہ الگ کمرہ میں سرخ مرچ کا بخور سلگا کر لوہے کے پترے پر اپنا نام معہ والدہ کے اعداد نقش ہفت در ہفت میں پر کریں۔ اس دن گوشت کھایا ہوا ہو۔ سر میں سرسوں کا تیل لگا ہوا ہو۔ اس لوح کو سرخ کپڑے میں لپیٹ کر اپنے پاس رکھیں۔ جس شخص کے پاس یہ دونوں لوحیں ہونگی اس پر کوئی غالب نہ آسکے گا۔ دشمن اس سے لرزہ براندام رہینگے۔ جس کسی کو مقدمہ سے واسطہ ہو اس کیلئے یہ نقش بہت ہی مفید ہے۔ مشکل کام آسان ہو خواہ کتنی ہی مشکلات میں پھنس جائے تو بھی آسانی سے باہر نکل آئے۔ اس کے علاوہ یہ نقش تیغ بند کا کام دیگا۔ ہر قسم کے وار تلوار تیر چاقو چھری خنجر بندوق کی گولی سے محفوظ رکھے گی۔ بادشاہوں' امراء' حاکموں اور افسران میں بہت قدر و منزلت ہوگی لوح کو اپنے پاس رکھ کر اپنی حیثیت کے مطابق نیاز ضرور دیں۔

اس نقش میں بہت اسرار پنہاں ہیں۔ اس میں بسم اللہ الرحمن الرحیم اور اسم اعظم سلام قولاً من رب رحیم کے اعداد ہیں۔ نعم المولی و نعم النصیر کے اعداد امداد ربی کیلئے ہیں۔ جتنا غور کریں گے اسرار ظاہر ہوتے جائیں گے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

جبرائیل

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۸۱۳ | ۸۱۹ | ۸۲۵ | ۷۸۲ | ۷۹۵ | ۸۰۱ | ۸۰۷ |
| ۸۲۱ | ۸۲۷ | ۷۸۴ | ۷۹۰ | ۷۹۶ | ۸۰۹ | ۸۱۵ |
| ۸۲۹ | ۷۸۶ | ۷۹۲ | ۷۹۸ | ۸۰۴ | ۸۱۰ | ۸۲۳ |
| ۷۸۸ | ۷۹۴ | ۸۰۰ | ۸۰۶ | ۸۱۲ | ۸۱۸ | ۸۲۴ |
| ۷۸۹ | ۸۰۲ | ۸۰۸ | ۸۱۴ | ۸۲۰ | ۸۲۶ | ۷۸۳ |
| ۷۹۷ | ۸۰۳ | ۸۱۶ | ۸۲۲ | ۸۲۸ | ۷۸۵ | ۷۹۱ |
| ۸۰۵ | ۸۱۱ | ۸۱۷ | ۸۳۰ | ۷۸۷ | ۷۹۳ | ۷۹۹ |

عزرائیل — اسرافیل

رب انی مغلوب فانتصر

# عمل انگوٹھی قوت مردمی وبدنی

وہ لوگ جن کے اندر قوت مردانہ اور امساک کی کمی ہے اور اس وجہ سے گھریلو ماحول ناخوشگوار ہے۔ حکماء کا علاج کروا کر تھک چکے ہوں یا جسمانی طور پر کمزور ہوں۔ جسم لاغر و کمزور ہے۔ یا بدن میں خون کی کمی ہے یا قوت مدافعت ختم ہونے کی بنا پر آئے روز بیماریوں کا حملہ ہوتا رہتا ہو۔ ایسے لوگوں کو چاہئے کہ وہ شرف کے موقع پر طلسمی انگوٹھی تیار کروا کر انگلی میں پہنیں۔ ایک دفعہ تو شباب کا لطف آجائے گا۔ جسم میں توانائی بحال ہو کر نقاہت و کمزوری ختم ہو جائے گی۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ نام معہ والدہ کے اعداد ابجد قمری سے حاصل کریں۔ ان میں ج و غ کے اعداد شامل کر کے ۱۶۳۱ کا مزید اضافہ کریں۔ اس میزان میں مزید یا قوی یا متین کے اعداد کا اضافہ کر کے مجموعہ کو ۲۸ پر تقسیم کریں اب جو عدد باقی بچے اس کا حرف بنا کر آگے لفظ طیش لگا کر لوہے کی انگشتری پر کندہ کر لیں اور داہنے ہاتھ کی چھوٹی انگلی میں بوقت حاجت پہنو تو شباب کا لطف اٹھاؤ۔ ہزاروں دواؤں جتنی طاقت دے گی۔ انشاءاللہ



**مثال:**۔ نام کے عدد = ۱۷۶۵
ج و غ کے اعداد = ۱۰۰۳
عدد خاص = ۱۶۳۱
اعداد اسماء الٰہیہ = ۶۱۶
۲۸ ÷ ۵۰۱۵ باقی ۳
حرف ج + طیش مؤکل جطیش انگوٹھی پر لکھا جائے گا۔





# مجربات دا مانیہ

# تحویل آفتاب در برج حمل

**نوروز عالم 20 مارچ 2020ء بروز جمعۃ المبارک صبح 08 بجکر 51 منٹ بمقام اسلام آباد**

علمائے فلکیات کے مطابق بحساب شمس ہر سال 20 مارچ کو آفتاب برج حمل میں داخل ہوتا ہے۔ اس دن کو نوروز عالم سے پکارا جاتا ہے۔ یہ تو آپ کو معلوم ہوگا کہ یہ نوروز یعنی سال کا پہلا دن جسکو مختلف مذاہب نے اپنے اپنے قوانین کے مطابق قائم کیا ہے۔ مثلاً اہلِ اسلام کا نوروز یکم محرم الحرام جبکہ عیسائیوں کا یکم جنوری اہلِ ہند کا یکم چیت قمری حساب سے اور شمسی حساب سے یکم بیساکھ ہے۔ جبکہ نوروز شمسی کیلنڈر کے حساب سے منائی جاتی ہے۔

خالق کائنات نے جس وقت نظام دنیا کا چکر پیدا کیا اور جس نقطہ سے اس کی ابتداء ہوئی تو جب بھی سال بھر میں وہ دور آتا ہے تو اسے تحویل آفتاب کہتے ہیں۔ اس وقت دن رات برابر ہوجاتے ہیں۔ تمام اہل علم سال بھر کا حساب اس ساعت سے تیار کرتے ہیں۔ جفار ساعت کی سعادت اور تاثیر سے فائدہ اُٹھانے کے لئے لوحیں، نقوش تیار کرتے ہیں اور تحویل کے وقت ہر متحرک چیز ساکن ہو جاتی ہے لیکن یہ وقفہ اس قدر قلیل ہوتا ہے جس کا ادراک وشعور ممکن نہیں، تو مشکل ضرور ہے اس وقت کو پانے کیلئے لوگ مختلف طریقے اختیار کرتے ہیں۔ استجابت دُعا کیلئے یہ وقت تیر بہدف ہے۔ اس سال کے تحویل آفتاب سے پہلے غسل کریں، لباس سفید و پاکیزہ پہنیں لباس میں کوئی کپڑا سرخ یا کالا رنگ کا بھی ہو خواہ رومال ہی کیوں نہ ہو یا جائے نماز ہو۔ صندل، لوبان، اگر بخورات وغیرہ میں جو میسر ہو اسکی دھونی وقت عمل ضرور جلائیں جگہ تنہا ہو عمل کے وقت کوئی پاس نہ ہو۔

سات مثقال وزن چاندی کی ایک مربع تختی بنوائیں ایک مثقال 3 ماشہ 6 رتی کا ہوتا ہے۔ تحویل آفتاب کے وقت اس پر ذیل کا طلسم کندہ کریں۔ ریشم کی ڈوری اس میں ڈال لیں ہر حرف کے نیچے اس کے عدد بھی لکھیں پھر اس کے نیچے

یا مفشیشلیح

| ی | ا | م | ف | ش | ی | ش | ل | ی | ح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 10 | 1 | 40 | 80 | 300 | 10 | 300 | 30 | 10 | 8 |

نیچے علیحدہ حروف بھی لکھیں۔ اس تختی کے اثر سے عجیب وغریب برکت دیکھیں گے۔ اب جب بھی کوئی کام ہو اس ڈوری سے تختی کو اپنے داہنے بازو پر باندھیں اور نام زبان سے پکار کر کام کہیں۔ اس کام کیلئے جس کے پاس جانا ہو جائیں کسی بھی غیبی مدد سے وہ سرانجام ہو جایا کرے گا۔ اس کے نتائج حیرت انگیز ہوں گے۔ جنکو بیان کرنا مشکل ہے البتہ تجربہ ہی بہتر اظہار کرے گا۔ اس طلسم کو بعینہ نقل کریں چاندی کی تختی پر کسی نوکدار چیز سے بآسانی لکھا جاسکتا ہے۔

# شرفِ مریخ

از تحریر: حافظ عتیق الرحمٰن ضیاء، کراچی

## لوحِ غلبہ قوت و نصرت

شرفِ مریخ کی ابتداء بتاریخ 26 مارچ 2020ء کو ہوگی، جبکہ اختتام شرف مریخ بتاریخ 28 مارچ 2020ء کو ہوگی۔

اپنے شہر کے مطابق سعد ساعات مریخ کا انتخاب کر کے لوح تیار کریں۔ سیارہ مریخ غلبہ قوت اور ہمت وجرأت سے منسوب ہے اور سیاروی کابینہ کا سالار اعظم ہے۔ مریخ مذکر مردانہ صفت خشک آتشی مزاج ہے وہ لوگ جن کا ستارہ مریخ ہے یا پھر ان کے زائچہ پیدائش کے سعد گھروں میں سے کسی ایک گھر کا حاکم ہے یا خاص کر زائچہ کے خانہ 9,5,3,1 گھروں میں سے کسی کا حاکم ہو۔ کیونکہ زائچہ کے یہ گھر بڑی اہمیت کے حامل ہیں ان گھروں کے حاکم کی کمزوری، قوت وصحت میں کمی، سر درد، ذہنی تناؤ، ہمت وحوصلہ میں کمی، تعلیم، عقل وشعور، یاداشت، مذہب، اولاد، خوشی، غیر ممالک کے سفر روحانیت، اعلی تعلیم، سرمایہ کاری، اور دیگر اہم امور میں رکاوٹ پیدا کرتی ہے اس کے علاوہ مریخ سے منسوبی کمزوری قوت وہمت کا فقدان پیدا کرتی ہے۔ کسی بھی فرد کے زائچہ پیدائش میں مریخ کمزور یا ناقص اثر رکھتا ہے تو انہیں لوح مریخ بنا کر دی جاتی ہے تا کہ وہ ایک کامیاب زندگی گزار سکیں نیز لوح مریخ، سحری وآسیبی اثرات کے خاتمے وبچاؤ کے لئے بھی بے حد مفید ہے۔

اس کے علاوہ قوت وشجاعت اور ہر قسم کے مقابلے میں کامیابی کے لئے اور امراض جگر وخون کی کمی کے لئے بھی مفید ہے۔ لوح مریخ کو اسٹیل یا تانبے کی تختی پر کندہ کریں کندہ کرتے وقت کوئی بھی تیز خوشبو لگالیں۔ اور جلانے کے لئے بخور سندرس، قسط رائی وغیرہ ہیں۔ ملائکہ میں حضرت عزرائیل علیہ سلام سے مریخ کا تعلق اور ان کا ورد اسمائے الٰہی "یَا مَالِكُ یَا قُدُّوْسُ" ہے دونوں اسمائے الٰہی کے اعداد ابجد قمری دوسو اکسٹھ 261 ہیں شرف کے وقت سے پہلے گول لوح پر دائرے اور ستارہ داؤدی پہلے سے بنالیں اور نقش کے اضلاع بھی لکھ لیں اس کے بعد شرف میں مریخ کے ساعتوں میں نقش کے اندرونی خانوں میں اعداد بھرنے ہیں نقش کی چال کو مدنظر رکھتے ہوئے۔

(چال سے مراد نقش کے خانوں کی وہ ترتیب ہے جس کے مطابق نقش بھرا جاتا ہے) نقش بنانے سے پہلے ۷۸۶ لکھیں پھر ستارے کے خانوں کو بھریں نقش کا پہلا خانہ وہ ہے جس میں اعداد ۸۴ لکھے گئے ہیں اور آخری خانہ ۹۰ ہے ۸۴ سے ۹۰ تک خانوں کو ترتیب وار بھرتے جائیں تو نقش درست طریقے پر مکمل ہو جائے گا۔ خانوں میں اعداد لکھنے کے بعد دائیں و بائیں مریخ سے منسوب حروف نورانی الٓر اور صٓ لکھیں پھر مؤکلات وطلسم لکھ کر لوح کو مکمل کرلیں اور نو چندے منگل کو صبح سورج نکلنے کے فوراً بعد پہن لیں یا پھر کسی مناسب اچھے وقت میں پہنیں اور روزانہ 261 مرتبہ "یَا مَالِكُ یَا قُدُّوْسُ" کا ورد کریں۔

### چال نقش




### نقش لوح مریخ



# مجربات دامانیہ

از تحریر: عبداللطیف دامانی، اسلام آباد (جھنگی سیداں)

Gossamer Rings
Main Ring
Amalthea
Adrastea
Metis
Thebe

# زہرہ مشتری تثلیث کا خاص الخاص عمل

## (تسخیر مستورات، حسب منشا شادی، تسخیر و رجوع خلائق حاضری مطلوب)

اس کی ابتداء 27 مارچ 2020ء بوقت 04 بجکر 34 منٹ اور خاتمہ 29 مارچ 2020ء بوقت 02 بجکر 28 منٹ پر ہوگا

کروڑ بار تعریف اس رب العالمین کی جس نے عرش و کرسی اور لوح و قلم پیدا فرما کر زمین و آسمان کو پیدا کیا اور فلک کی زینت کیلئے مانند روشن قندیل کے اندر اسکے کواکب نصب فرمائے اور اوپر اس کے آفتاب و ماہتاب کا ظہور فرمایا اور ہزاروں لاکھوں درود و سلام اس نبی آخرالزمان اور آل محمد پر جسے جلوہ فروز فرما کر دین اسلام کو روشن کیا۔

**محترم قارئین:**۔ بعض لوگ اس بات کا گلہ شکوہ کرتے ہیں کہ اعمال کارگر نہیں حالانکہ بندہ اس کے مکمل قاعد وضوابط اور باریکیوں سے بھی واقف ہوتا ہے۔ تو بات بالکل سیدھی سی ہے کہ اللہ پاک کی مرضی کے بغیر ایک پتا بھی نہیں ہل سکتا۔ جب وہ کسی کام کرنے کا ارادہ کرتا ہے تو ارشاد ہوتا ہے ''کُن فیکون'' بس ہو جا تو وہ کام ہو ہی جاتا ہے۔ اور جس کام میں اس کا ارادہ شامل نہیں ہوتا تو وہاں ایک عمل تو کیا سارا جہاں بھی اکٹھا ہو جائیں ناممکن ہے کیونکہ اسکی اس کام میں مرضی شامل نہیں۔ اس سال ماہ مارچ اور اکتوبر میں زہرہ مشتری تثلیث کے وقت ایک خاص عمل آپ کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں۔ اس دوران حصول محبت یا کسی مرد یا عورت کی کسی مخصوص جگہ شادی نہیں ہوتی یا محبوب بے رُخی سے پیش آتا ہے یا ناچاکی ہوئی ہو یا محبوب کے والدین کی تسخیر مطلوب ہو یا کوئی دوست ناراض ہو گیا ہے اور صلح پر آمادہ نہیں ہے تو ان سب اُمور کیلئے تیر بہدف ثابت ہوگا۔

زہرہ مشتری کو سعدین کہتے ہیں۔ زہرہ عورت سے متعلق ہے اور عیش و عشرت سے متعلق ہے۔ جب ان کا قران واقع ہوتا ہے تو ارضی پنہائیوں میں ایسی روحانیت پیدا ہوتی ہے جسکو اگر مادہ مناسب مہیا ہو جائے تو وہ سعادت جلب و قلب یعنی تسخیر قلب کا کام دیتی ہے۔ اس سال اس کا وقت 27 مارچ 2020ء تک یہ عمل کر سکتے ہیں۔ عاملین کے نزدیک ایک ایسا مؤثر وقت ہے جو ایک سال کے انتظار کے بعد ملتا ہے۔ محبوب کو تسخیر کرنے میں، بیوی کی ناراضگی کو دور کرنا، افسران کو تسخیر کرنے، دشمن کو دوست بنانے اور ناراض ہوئے کو واپس بلانے کیلئے یہ تثلیث سریع التاثر ہے۔ اس میں جو بھی عمل کیا جائے گا تو فرد یا خلقت کسی مخفی طاقت کے زیر اثر خود بخود کھچی چلی آئے گی۔ وہ لوگ جو محبوب کو تسخیر کرنا چاہیں کہ قید و بند کو توڑ کر کھچی چلی آئے یا ناراض میاں بیوی میں سے کوئی فرد واپس آ کر قدموں پر آ گرے تو اس وقت سے فائدہ اُٹھائیں۔

**عمل کا طریقہ:**۔ اس عمل میں چلّے کی ضرورت نہیں ہے۔ دوران عمل کمرہ خوشبو سے معطر ہو اور عامل کو تنہائی میسر ہو۔ کوئی بات نہ کرے۔

1:۔ اگر کسی عورت یا آدمی کی تسخیر مطلوب ہو تو آیت "یحبونھم کحب اللہ والذین امنو اشد حباللہ" کے اعداد لیں۔

2:۔ اگر تسخیر خلق مطلوب ہے تو آیت "لقد جاء کم رسول من انفسکم عزیز علیہ ماعنتم حریص علیکم بالمومنین رؤف رحیم" کے اعداد لیں۔

3:۔ اوّل نام طالب مع والدہ اور نام مطلوب اور والدہ کے اعداد نکالو اور آیت "یحبونھم" کے اعداد اس میں شامل کرو۔ اب کل مجموعہ سے **41** عدد تفریق کرو۔ جو عدد باقی بچیں ان کے حروف بنا کر آگے کلمہ آیل لگا دیں یہ مؤکل ہوگا۔

4:۔ اگر تسخیر خلق مطلوب ہے تو آیت "لقد جاء کم" کے اعداد اور نام مع والدہ کے لیکر شامل کرو اب کل مجموعہ سے **41** عدد تفریق کرو۔ جو عدد باقی بچیں ان کے حروف بنا کر آگے کلمہ آیل لگا دیں یہ مؤکل ہوگا۔

5:۔ اب مؤکل حاصل کرنے کے بعد تکسیر سطور کرنی ہے۔ پہلے نام مع والدہ پھر آیت بعد میں نام مطلوب معہ والدہ اب نئی سطر میں علیحدہ علیحدہ حروف میں یہ سطر لکھو اور اسکی تکسیر جفری کرو۔ مثلاً "علی محمد" کی تکسیر جفری کرتا ہوں۔

| سطر اوّل | د | م | ح | م | ی | ل | ع |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | م | ی | ح | ل | م | ع | د |
| | ل | م | ح | ع | ی | د | م |
| زمام | ع | ی | ح | د | م | م | ل |
| سطر آخر | د | م | ح | م | ی | ل | ع |

6:۔ جب سطر اوّل پھر آخر میں ظاہر ہو جائے تو تکسیر مکمل ہوگئی۔ اس میں سطر آخر چونکہ مکرر ہے۔ اسکو نہ لیں باقی تکسیر میں پہلوئے راست کے حروف اور پہلو چپ کے حروف علیحدہ علیحدہ لکھو۔ اگر حروف جفت ہوں تو چار چار یا دو دو ملالو۔ اگر طاق ہوں تو تین تین یا پانچ پانچ ملا کر آگے یوش لگا دو۔ یہ اس عمل کا اعوان العمل کہتے ہیں۔

7:۔ اب تمام تکسیر کے اعداد نکالو جو سطر زمام تک ہوں۔ سطر اوّل کے اعداد کو کل سطر تکسیر سے ضرب دے دو گے تو کل تکسیر کے اعداد معلوم ہو جائیں گے۔ ان اعداد کو مخمس میں پُر کرنا ہوگا۔ نقش مخمس پُر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کل اعداد سے **60** عدد تفریق کر کے **5** پر تقسیم کرو جو حاصل تقسیم آئے اسے خانہ اوّل میں رکھ کر ایک ایک کا اضافہ سے بمطابق چال پُر کرتے جاؤ۔ اگر تقسیم کرنے کے بعد ایک بچے تو خانہ **21** میں ایک کا اضافہ کرو۔ اگر **3** بچے تو خانہ **11** میں **2** بچے تو خانہ **16** میں ایک کا اضافہ اگر **4** بچے تو خانہ **6** میں ایک کا اضافہ کر دو۔ نقش پُر ہو جائے گا۔

## نقش مخمس یہ ھے :۔

| ۱۱ | ۲۴ | ۷ | ۲۰ | ۳ |
|---|---|---|---|---|
| ۴ | ۱۲ | ۲۵ | ۸ | ۱۶ |
| ۱۷ | ۵ | ۱۳ | ۲۱ | ۹ |
| ۱۰ | ۱۸ | ۱ | ۱۴ | ۲۲ |
| ۲۲ | ۶ | ۱۰ | ۲ | ۱۵ |

نقش پُر ہو جانے کے امتحان کا طریقہ یہ ہے کہ چاروں طرف سے میزان وہ آئے گا جس کو نقش میں پُر کرنا ہے۔ کسی ایک طرف سے بھی میزان غلط ہوئی تو نقش درست نہ ہوگا۔

8:۔ تمام تکسیر کے اعداد جس کا نقش پُر کیا گیا ہو ان میں **319** عدد خارج کر کے باقی اعداد کے حروف بنا کر آگے کلمہ طیش لگائیں۔ یہ جنات العمل پیدا ہو جائے گا۔

9:۔ نقش مخمس میں جب طالب کا نام لکھ کر اوپر مؤکل کا نام لکھ کر جنات العمل کا نام لکھ دو۔ اب نقش کی جانب راست وہ اعوان العمل لکھو جو سطر تکسیر کی سیدھی جانب سے نکلا اور جانب چپ وہ اعوان العمل لکھو جو تکسیر کی جانب چپ کے حروف سے نکلا ہے۔ نقش کے نیچے یہ

باقی صفحہ نمبر 38 پر

از تحریر: سیّد شعیب الرحمٰن شاہ، ایبٹ آباد

# رحمکاریہ جفر تحویلِ آفتاب

نوروز میں اکثر عاملین جفر اس کا شدت سے انتظار کرتے ہیں نوروز شرف زحل سے طاقتور وقت ہوتا ہے۔ آج کی محفل میں آئینہ قسمت کے لئے نوروز میں ایک طلسم خاص کے ساتھ حاضر ہوں یہ طلسم خاص مولانا عبدالصمد گیلانی اور حکیم افلاطون کے خاص طلسمات میں سے ہے۔ وہ لوگ جن پر قرضہ چڑھا ہوا ہو، آئے دن پریشان رہتے ہوں، کام بنتے بنتے رُک جاتے ہوں، کرنا کچھ ہوتا ہو، ایک انجانے سے خوف نے پریشان کر رکھا ہو۔ ان کے لئے ایک طلسم پیش کرتا ہوں۔ یہ طلسم اگر خود تیار نہ کر سکے تو مجھ سے یا عامل شاہ زنجانی صاحب سے تیار کروائیں۔

الله الله
حی له
ک ہ ی ع ص ح م ع
س ق ط س

۷۸۶

| ۲۴ | ۲۷ | ۳۰ | ۱۷ |
|---|---|---|---|
| ۲۹ | ۱۸ | ۲۳ | ۲۸ |
| ۱۹ | ۳۲ | ۲۵ | ۲۲ |
| ۲۶ | ۲۱ | ۲۰ | ۳۱ |

ہ ۶ ۱۴ ہ ۹ ۱۱۱ ع

هو هو

س ع م ح

| وهاب | ۷ | ۱۲ |
|---|---|---|
| ۹ | هو | احد |
| ۱۰ | حوا | ۸ |

ق ط
ہ ح م ع س ق
عاقب محمد
ماح دائم قائم

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

## رحمکاریہ جفر
## قران زھرہ مشتری

اس سال یکم زہرہ مشتری کو زہرہ مشتری تثلیث 28 مارچ 09 بجکر 25 منٹ پر ہوگی یہ سعادت اکبر نظر ہے اس وقت کی مناسبت سے آج کی محفل میں لوحِ تحفظ سحر جادو دشمنان ہر قسم کے تحفظ بلکہ لوح تحفظ کائنات تحفہ روحانیات کیلئے پیش کرتا ہوں۔

عمل کا طریقہ مندرجہ ذیل ہے:۔

1:۔ سورۃ البقرہ — اعداد قمری ۹۴۸۰۰۹
طالب شعیب الرحمٰن — اعداد قمری ۷۱۲
مقصد کے لحاظ سے سورۃ الفلق — اعداد قمری ۸۶۷۵
کل اعداد ۹۵۷۳۹۶
تفریق ۳۳۳۰
باقی ۹۵۴۰۶۶
تقسیم ۴
باقی ۲

تو خانہ نمبر 9 میں ایک کا اضافہ حاصل تقسیم 238516 کو خانہ نمبر 1 سے خانہ نمبر 16 تک ہر خانہ میں (111) کا اضافہ کریں اور ساتھ میں اسم

اعظم "یَا کَافِی" کا ورد کریں اس طرح میزان چاروں اطراف سے درست آئیگی۔ آخر میں مجھ گنہگار سیّد شعیب الرحمٰن شاہ اور محمد ایاز مزمل صاحب کے حق میں دُعائے خیر کریں۔

## چال نقش یہ ھے:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

## اصل نقش یہ ھے:۔

۷۸۶
جبرائیل
۹۲۶۶ ۱۱۰ ۱۳۵ ۱۱۸ ۱۲۸ ۱۳۳

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۶۳۷۱ | ۱۲۶۳۸۵ | ۱۲۶۳۸۲ | ۱۲۶۳۷۹ |
| ۱۲۶۳۸۳ | ۱۲۶۳۷۸ | ۱۲۶۳۷۲ | ۱۲۶۳۸۴ |
| ۱۲۶۳۷۷ | ۱۲۶۳۸۰ | ۱۲۶۳۸۷ | ۱۲۶۳۷۳ |
| ۱۲۶۳۸۶ | ۱۲۶۳۷۴ | ۱۲۶۳۷۶ | ۱۲۶۳۸۱ |

اسرافیل
عزرائیل
میکائیل
اللّٰھم سخرلی بحق نام طالب بحق یا بَدُّوحُ




مریخ چلتے چلتے جب برج جدی کے **28** درجہ پر پہنچتا ہے تو اس شرف حاصل ہوتا ہے شرف مریخ میں خصوصی قوت مقدمات میں کامیابی جنگ میں فتحیابی، ترقی مرتبہ، آسیب جنات سے بچنے کے لئے عاملین جفر لوح تیار کرتے ہیں۔ مشہور ہے کہ عمل فتح نامہ اکثریت نایاب ہے۔ لوح فتح نامہ جسکا کام بنتے بنتے رُک جاتا ہے، یا کسی کا دُنیا میں عزت واحترام نہیں ہے، ہردلعزیز ہونا چاہتا ہے، طلب بزرگی عزت، چغل خوروں کی زبان بندی، سحر جادو سے بچنے کے لئے آج کی محفل میں راہنمائے عملیات کے لئے ایک خاص تحفہ حاضرِ خدمت ہے یہ عمل سلسلہ قادریہ کے ایک جفار عامل سے بطورِ تحفہ ملا تھا۔

## عمل مندرجہ ذیل ھے:۔

| | |
|---|---|
| سورۃ کہف اعداد قمری | ۵۰۵۵۱۷ |
| سورۃ النصر اعداد قمری | ۶۱۲۴ |
| طالب شعیب الرحمٰن اعداد قمری | ۷۱۲ |
| کل اعداد | ۵۱۲۳۵۳ |
| تفریق | ۸۹۴۰ |
| باقی | ۵۰۳۴۱۳ |
| تقسیم | ۴ |
| باقی | ۱ |

تو خانہ نمبر **13** میں **1** کا اضافہ

اب باقی اعداد کو خانہ نمبر **1** میں رکھ کر خانہ نمبر **16** تک **298** کا اضافہ کرنا ہے اور ساتھ میں اسم اعظم "یَا رَحمٰنُ" کا ذکر بھی کرنا ہے۔ یعنی خانہ نمبر **1** لکھ کر **298** مرتبہ "یَا رَحمٰنُ" کا ورد کریں۔ اس طرح خانہ نمبر **16** تک ورد کرنا ضروری ہے۔ آخر میں مجھ گنہگار سیّد شعیب الرحمٰن شاہ اور میرے صاحبزادے سیّد محمد ابوعبداللہ شاہ اور عامل شاہ زنجانی صاحب کے حق میں دُعائے خیر فرمائیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |



از تحریر: سید جاوید عباس شاہ بخاری بھکر




اگر کوئی شخص چاہے کہ مجھے دن بدن ترقی ہو اعلیٰ مرتبہ ملے لوگ عزت سے پیش آئیں دوسروں پر رُعب و دبدبہ ہو اور ترقیوں کے راستے کھل جائیں کوئی شخص حسد اور بغض و عناد سے راستے کا پتھر نہ بنے تو چاہئے کہ اس ستارے کے ملک مؤکل کے اسمائے ورد یا کبیرُ یا متعائی کو لوح یا خاتم شرف یا اوج مشتری میں تیار کروا کر پہنے یا مشتری جب یا قوت و سعد ہو بنوائے اور پاس رکھے۔

### اصل لوح یہ ھے:۔

۷۸٦
جبرائیل

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ل | ا | ع | ت | م | ر | ي | ب | ك |
| ا | ل | ا | ع | ت | م | ر | ي | ب |
| ع | ا | ل | ا | ع | ت | م | ر | ي |
| ت | ع | ا | ل | ا | ع | ت | م | ر |
| م | ت | ع | ا | ل | ا | ع | ت | م |
| ر | م | ت | ع | ا | ل | ا | ع | ت |
| ي | ر | م | ت | ع | ا | ل | ا | ع |
| ب | ي | ر | م | ت | ع | ا | ل | ا |
| ك | ب | ي | ر | م | ت | ع | ا | ل |

اسرافیل کھیعص
حمعسق عزرائیل
شمخائیل
اللّٰھم سخرلی بحق فلاں بن فلاں کا مقصد لکھیں بحق یا بَدُوحُ

### خاتم یہ ھے:۔

۲ ۱۱۱ ۱۱ ٦ ۱

| یا کبیرُ یا متعائی |
|---|

ک لہ لہا ۱۱

## حاضری مطلوب کیلئے محبت کا ایک مجرب عمل

دو شخصوں کا ملاپ کروانے روٹھے میاں بیوی کو ایک کر دینے اور دو ناراض دلوں میں محبت ڈالنے کے لئے جادو کا اثر رکھتا ہے میں نے اسے ایسی جگہ بھی کیا ہے اور کامیابی حاصل کی ہے جہاں ایک دل میں دوسرے کی محبت پیدا کرنا ہو اور ایک کی طلب دوسرے کے دل میں پیدا کرنی ہو تو اس عمل سے کام لیں۔

تین عدد نقش لکھے ایک ٹھنڈی جگہ دفن کریں دوسرا درخت پر باندھے تیسرا طالب ساتھ رکھے۔

### اصل نقش یہ ھے:۔

الٰہی بحرمت بطفیل یوسفؑ فلاں بن نام طالب معہ والدہ

۹۱ ۱۱ ۱۱۱ ۲۵ ۱۹ ۱۱ ع ۱۱۱ عہ

بحق محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
بستم خواب
فلاں بن فلاں طالب
فلاں بنت فلاں مطلوب

کہ فلاں بنت فلاں محبت کی آتش کر
تاکہ بے دیکھے ایک پل آرام نہ کرے
ورنہ قہر سلطانی میں مبتلا ہو

اللّٰھم سخرلی بحق نام طالب بحق نام مطلوب بحق یا بَدُوحُ




اس نقش کے عامل کو اللہ تعالیٰ غیب سے روزی دیتا ہے اور کسی کا محتاج نہیں کرتا صدق دل اور کامل اعتقاد سے عمل کیا گیا تو کلام اللہ کی تاثیر دیکھنے میں آئے گی بے روزگاری رزق ملازمت رفع افلاس ادائیگی قرض وغیرہ کے لئے بھی یہ عمل کام دیتا ہے۔ سفید کاغذ پر زعفران سے دو نقش لکھیں ایک دوکان میں رکھے اور ایک ساتھ رکھے تو عقل حیران رہ جائے گی اور رزق ملے گا اسباب رزق جاری ہوں گے۔ اور کشائش ہوگی ساعت مشتری یا عطارد میں لکھے۔

| | |
|---|---|
| اللہ لطیف بعبادہ یرزق من یشاء وھو القوی العزیز کے اعداد | ۱۲۸۷ |
| قد احسن اللہ لہ رزقا کے اعداد | ۶۳۲ |
| نام طالب رزق جاوید عباس معہ والدہ کے اعداد | ۱۵۷ |
| میزان | ۲۰۷۶ |
| تفریق | ۶۰ |
| | ۲۰۱۶ |
| تقسیم | ۴ |
| حاصل | ۵۰۴ |

قیمت خانہ اوّل میں رکھے۔ اگر کسر ا ہو تو اخانہ 13 میں ایک کا اضافہ کرے 2 ہو تو خانہ 9 ایک کا اضافہ کرے 3 ہو تو خانہ 5 میں ایک کا اضافہ کریں۔

**نقش کی رفتار یہ ھے:-**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

**اصل نقش یہ ھے:-**

۷۸۶
جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۲۸ | ۵۰۴ | ۵۱۸ | ۵۲۲ |
| ۵۱۶ | ۵۲۴ | ۵۲۶ | ۵۰۶ |
| ۵۲۰ | ۵۱۴ | ۵۰۸ | ۵۳۲ |
| ۵۱۰ | ۵۳۰ | ۵۲۲ | ۵۱۲ |

میکائیل

اسرافیل — کھیعص
عزرائیل — حمعسق




یہ عمل ایک عجیب وغریب اثر کا حامل ہے عالمان جعفر کا دعویٰ ہے کہ اعداد متحابہ یعنی ۲۲۰ و ۲۸۴ محبت وعشق پیدا کرنے میں جادو کا حکم رکھتے ہیں میاں بیوی کیلئے مجرب ہے سنگدل محبوب کو حاضر کرنے کا عمل۔ لوح رُک طالب لوح رفد مطلوب لوح طالب درخت پر لوح مطلوب طالب ساتھ رکھے۔ لوح رُک 47 سے شروع 63 پر مکمل لوح رفد 63 سے شروع 79 پر مکمل

طالب کی جگہ (اوپر ۴۷، بائیں ۴۹، دائیں ۶۱، نیچے ۶۳)

| | | |
|---|---|---|
| ۴۸ / ۵۸ | ۵۹ | ۶۰ / ۵۴ |
| ۵۷ | طالب | ۵۳ |
| ۵۶ / ۵۰ | ۵۱ | ۵۲ / ۶۲ |

طالب معہ والدہ کے اعداد لکھیں

مطلوب کی جگہ (اوپر ۶۳، بائیں ۶۵، دائیں ۷۷، نیچے ۷۹)

| | | |
|---|---|---|
| ۶۴ / ۷۴ | ۷۵ | ۷۶ / ۷۰ |
| ۷۳ | مطلوب | ۶۹ |
| ۷۲ / ۶۶ | ۶۷ | ۶۸ / ۷۸ |

مطلوب معہ والدہ کے اعداد لکھیں

# سورۃ کہف کا نقش اور مجرب عمل



ترقی رزق اور وسعت کاروبار کیلئے کوئی شخص اس نقش کو لکھ کر مکان میں کسی محفوظ مقام پر رکھے تو مفلسی اور قرض دور ہو جائے گا۔ وہ خود او اس کے اہل و عیال کسی کے محتاج نہیں ہونگے۔ برائے آبادی مکان حصول عیش وجاں کے فتنوں سے امان کیلئے اس نقش کو پانی میں گھول کر مکان کی چار دیواری پر چھڑکیں سارے مکان ہمیشہ آباد اور خوش وعیش سے رہیں گے۔ اس نقش کو گھر میں رکھنے سے آسیب وشیاطین سے بچاؤ ہوگا جملہ جنات کا داخلہ بند جس گھر میں فسادات آپ کی لڑائی رہتی ہو وہاں انشاء اللہ گھر میں سکون ومحبت اور یگانگت ہوگی اس نقش کو گھر میں کسی جگہ رکھ دیں یا ساتھ رکھنے سے تمام مشکلات پریشانی دور ہو جائیں گی۔ آخر میں شہزادہ سیّد منصور علی زنجانی صاحب کے حق میں دُعائے خیر کریں وجملہ آئینہ قسمت کے سارے سٹاف کے حق میں دُعائے خیر کریں طالب دُعا مجھ ناچیز سیّد جاوید عباس شاہ کے حق میں دُعائے خیر کریں۔

**نقش یہ ھے:۔**

۷۸۶

جبرائیل

۱۳۳ ۱۲۸ ۱۱۸ ۱۳۵ ۱۱۰ ۹۲۶۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۶۳۷۹ | ۱۲۶۳۸۲ | ۱۲۶۳۸۵ | ۱۲۶۳۷۱ |
| ۱۲۶۳۸۴ | ۱۲۶۳۷۲ | ۱۲۶۳۷۸ | ۱۲۶۳۸۳ |
| ۱۲۶۳۷۳ | ۱۲۶۳۸۷ | ۱۲۶۳۸۰ | ۱۲۶۳۷۷ |
| ۱۲۶۳۸۱ | ۱۲۶۳۷۶ | ۱۲۶۳۷۴ | ۱۲۶۳۸۶ |

میکائیل

اللّٰھم سخرلی بحق نام طالب بحق یابدوح

## بقیہ زہرہ مشتری تثلیث کا خاص الخاص عمل

عزیمت لکھو:۔ اقسمت علیکم یا یھاالزواج العلویات و الشقلیات یا (مؤکل کا نام لو) پھر جنات العمل پھر اعوان العمل احضرو (نام مطلوب مع والدہ) فی المحبت او المودۃ (نام طالب مع والدہ) العجل ساعۃ الوحا۔

**10:**۔ اب ایسے تیرہ (**13**) نقش تیار کریں ان میں سے ایک نقش اپنے پاس رکھیں اور ایک نقش مطلوب کی گزرگاہ میں دفن کرو۔ باقی گیارہ نقوش کی بتیاں بنالو۔ روزانہ وقت مقررہ پر رات کے وقت ایک بتی جلایا کریں جبکہ نقش زعفران سے لکھے جائیں اور بخور رات رات کو بھی جلائی جائیں تاکہ کمرہ معطر رہے۔ روغن خوشبودار ہو۔ چراغ بالکل نیا ہونا چاہئے۔ کمرہ تنہا ہو اور چراغ کا منہ مطلوب کے گھر کی طرف ہو جب تک بتی جلتی رہے اسکے سامنے بیٹھ کر یا (مؤکل کا نام) احضرو (نام مطلوب معہ والدہ) العجل الساعۃ۔ دوران عمل کسی سے بات نہیں کرنی۔ انشاء اللہ گیارہ دنوں میں مقصد ہاتھ آجائے گا۔

اگر کسی دشمن کے افسر کی تسخیر کرنا مطلوب ہو تو نام دشمن معہ والدہ کے اور افسر ہو تو اس کا عہدہ بھی ساتھ لکھیں۔ اگر تسخیر خلق مطلوب ہو تو تین نقش لکھیں اور لکھنے کے بعد آیت ''لقد جاء کم'' کو **92** بار پڑھ کر نقوش پر دم کرلیں پھر اس آیت کو بھی چاروں طرف لکھ لیں اور نقوش کو لپیٹ کر ایک دائیں بازو پر باندھ لیں اور ایک اپنے گھر یا دوکان یا دفتر میں لٹکا دیں۔ اگر گھر میں درخت ہو تو اس پر لٹکا دو تاکہ نقش ہلتا رہے۔ نقش کو موم جامہ ضرور کرلیں تاکہ بارش وغیرہ سے خراب نہ ہو۔ نقش صرف جمعرات یا جمعہ کے دن استعمال کرنا ہے۔ باقی دنوں میں ہرگز نہ کریں بس اب کام ختم ہوا۔ اگر آیت کو روزانہ **92** بار کسی بھی وقت برابر پڑھتے رہو۔ اوّل و آخر درود شریف کا ورد ہو تاکہ تسخیر خلائق کی روحانیت مکمل جائے۔ آخر میں ادارہ کی پوری ٹیم کی صحت وسلامتی اور روحانی ترقی کیلئے دُعا کریں اور مجھ گنہگار کو بھی دُعاؤں میں یاد رکھنا۔

دوسری قسط

تحقیق و تحریر:۔اظہر عنایت شاہ

# کیا عدد آٹھ (8) نحس ہے؟

اللہ سُبحانہ وتعالیٰ نے اُمتِ محمدیہ کو اُمتِ وسطا کہا ہے یعنی اعتدال کی اُمت۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔" وَ كَذٰلِكَ جَعَلْنٰكُمْ اُمَّةً وَّسَطًا "**ترجمہ:** اور اسی طرح کیا ہم نے تم کو اُمتِ معتدل۔شیخ الاسلام علامہ شبیر احمد عثمانی رحمہ اللہ تفسیر عثمانی میں اس آیت کے ذیل میں وسط کی تعریف یوں کرتے ہیں۔وسط یعنی معتدل کا یہ مطلب ہے کہ یہ اُمت ٹھیک سیدھی راہ پر ہے جس میں کچھ بھی کجی کا شائبہ نہیں اور افراط وتفریط سے بالکل بری ہے۔

اعتدال جس چیز میں بھی ہوگا اُسمیں حُسن ہوگا اور جس چیز سے نکل جائے اُسمیں نقص اور خرابی واقع ہو جائے گی۔دیگر شعبوں کیطرح فنِ عملیات کا شعبہ بھی بہت ساری بے اعتدالیوں کا شکار ہے۔اُن بے اعتدالیوں میں سے ایک بے اعتدالی سیارہ زحل اور عدد آٹھ کو نحس کہنا ہے۔بقول محترم محمد حسن صاحب کے کہ ہمارے عاملین نے زحل کو اتنا بھیانک بنا دیا ہے کہ اسکا نام لیتے وقت بھی اکثر لوگ گھبراتے ہیں لیکن اس زاویہ ( عدد آٹھ کا مثبت پہلو ) سے کسی نے کبھی کچھ نہیں لکھا۔یہ اللہ تعالیٰ کا فضل واحسان ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مجھ جیسے ایک ادنیٰ درجہ کے طالب علم کو عدد آٹھ کے مثبت پہلو کے بارے میں آگاہی بخشی۔ اللهم لك الشكر ولك الحمد دین اسلام میں نحوست کا کوئی تصور نہیں ہے ایک حدیث کا مفہوم ہے کہ اگر نحوست ہوتی تو تین چیزوں میں ہوتی **1**۔عورت، **2**۔سواری، **3**۔گھر بحر حال یہ ایک الگ موضوع ہے ہمارا مقصد تو عدد آٹھ کے مثبت پہلو سے آپ لوگوں کو روشناس کرانا ہے۔

**قارئین!** عدد آٹھ کی دوسری قسط پیش خدمت ہے۔عدد آٹھ کی مناسبات تو بہت ساری ہوسکتی ہیں قرآن مجید کی کئی سورتوں و آیات مبارکہ کے اعداد مفرد آٹھ ہوں گے۔کائنات میں ہزاروں چیزوں کے اعداد مفرد آٹھ ہوں گے لیکن ہمارا موضوع اُن مناسبات کا بیان کرنا ہے جس سے عدد آٹھ کا خاص ہونا ظاہر ہو۔پچھلی قسط میں اُن مناسبات کا ذکر کیا گیا تھا جن میں حفاظت،قوت، طاقت کا غیبی نظام تھا یہ قسط بھی اُسی ہی کی لڑی ہے جسمیں سابقہ مناسبات حفاظت، طاقت وقوت کیساتھ ساتھ کچھ اور مناسبات کا بھی ذکر کیا جائیگا۔تو آیئے ملاحظہ کیجیئے۔

**1**۔ تعوذ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم کی اہمیت سے کون واقف نہیں ہے۔مختلف مواقع میں اسکو پڑھا جاتا ہے۔قرآن کی تلاوت سے پہلے نماز میں سورہ فاتحہ سے پہلے،غصہ کے وقت،کتوں کے بھونکنے اور گدھوں کے ہنہنانے کیوقت، وسواس کیوقت اور اور غیر مری مخلوق کے ظاہر ہونے کے وقت امام اوضاعی رحمہ اللہ سے منقول ہے کہ ایک بھوت میرے سامنے آگیا میں ڈرا اور اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھا اُس نے کہا کہ تو نے بڑے کے پناہ مانگی اور ہٹ گیا۔( اعمالِ قرآنی از حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ ) کیا آپ کو پتہ ہے کہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم کا مفرد عدد آٹھ ہے ملاحظہ کیجیے۔مجموعی اعداد **1619**،مرکب اعداد **170**،**17**،مفرد عدد **8**

**2**۔ قرآن کی پہلی سُورت فاتحہ ہے لفظ فاتحہ کے مجموعی اعداد **494**، مرکب اعداد **53**،مفرد عدد **8**

**3**۔ سُورہ فاتحہ کی آیت "ایاك نعبد وایاك نستعین" جسے سُورۃ فاتحہ کا

دعویٰ کہا جاتا ہے کے مجموعی اعداد **836**، مرکب اعداد **17**، **89**، مفرد عدد **8**

**4-** حروف مقطعات جو قرآن کی انتیس سورتوں کے اوائل میں ہیں۔ پہلا حرف الم ہے جو سورہ بقرہ میں ہے۔ اسکے مجموعی اعداد **71**، مفرد عدد **8** دوسرا حرف بھی الم ہے جو سورۃ آل عمران میں ہے۔
تیسرا حرف المص ہے جو سورۃ اعراف میں ہے جسکے مجموعی اعداد **161**، مرکب اعداد **17**، مفرد عدد **8** ہے۔

**قارئین!** آپ دیکھ رہے ہیں کہ عدد آٹھ قرآن کے اوائل میں کسطرح غالب آرہا ہے۔

## مزید ملاحضہ کیجئے

**5-** انتیس حروف مقطعات میں سے اُن حروف کی تعداد سب سے زیادہ ہے جنکا عدد مفردہ آٹھ **8** ہے۔ اور اِس سے بھی زیادہ عجیب یہ کہ اُن حروف مقطعات کی تعداد بھی آٹھ ہی ہے جنکا مفرد عدد **8** ہے۔

## ملاحظہ کیجیے۔

| نمبر شمار | سورت | حروف |
|---|---|---|
| مجموعی اعداد | مرکب اعداد | مفرد اعداد |
| 1 | بقرہ | الم |
| 71 | 8 | 8 |
| 2 | ال عمران | الم |
| 71 | 8 | 8 |
| 3 | الاعراف | المص |
| 161 | 17 | 8 |
| 4 | عنکبوت | الم |
| 71 | 8 | 8 |
| 5 | الروم | الم |
| 71 | 8 | 8 |
| 6 | لقمٰن | الم |
| 71 | 8 | 8 |
| 7 | سجدہ | الم |
| 71 | 8 | 8 |
| 8 | شوریٰ | حم عسق |
| 278 | 35 | 8 |

**6-** نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ایک جہاد کے موقع پر فرمارہے تھے کہ اگر رات میں تم پر چھاپہ مارا جائے تو تم " حٰم لا ینصرون " پڑھ لینا یعنی اسکے پڑھنے سے حفاظت ہوگی اور دشمن کامیاب نہ ہوسکے گا اب دیکھیں اسکے مجموعی اعداد **485**، مرکب اعداد **53**، مفرد عدد **8**

**7-** لا حول ولا قوۃ الا باللہ جو عرش کے خزانوں میں سے ایک خزانہ ہے۔ جو **99** امراض کا علاج ہے۔
اسکے مجموعی اعداد **323**، مرکب اعداد **35**، مفرد عدد **8**

**8-** قلم کی طاقت سے کون واقف نہیں اور اسکی فضیلت کا اندازہ اس سے لگائیں کہ حضرت مجاہدؒ (یہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کے شاگرد ہیں) فرماتے ہیں اللہ تعالیٰ نے اشیاء میں سب سے پہلے جو چیز پیدا کی وہ نزکل (سرکنڈہ) تھا پھر اس سرکنڈہ سے قلم کو پیدا کیا پھر حکم فرمایا کہ جو کچھ قیامت تک ہونے والا ہے اسکو میری قدرت اور القا سے لکھ دے۔ (ابوالشیخ۔**211**)

اور قرآن میں اسکی قسم کھائی " ن والقلم وما یسطرون " **ترجمہ:** قسم ہے قلم کی اور جو کچھ لکھتے ہیں۔ اب دیکھیں لفظ قلم کے مجموعی اعداد **170**، مرکب اعداد **17**۔ مفرد عدد **8**

**9-** نبی، نبوت اور رسول ان الفاظ کے مفرد عدد آٹھ ہیں۔

نبی کے مجموعی اعداد **62**، مفرد عدد **8** نبوت کے مجموعی اعداد **458**، مرکب اعداد **53**، مفرد عدد **8**

رسول کے مجموعی اعداد **296**، مرکب اعداد **53**، مفرد عدد **8**

**10-** حضرت اسرافیل علیہ السلام جب صور پھونکیں گے تو ہر چیز فنا ہو جائے گی۔ بعض علماء نے کہا ہے کہ فنائے کلی سے یہ آٹھ چیزیں مستثنیٰ ہیں ان کو فنا نہ ہو

گی: 1۔عرش، 2۔کرسی، 3۔لوح، 4۔قلم، 5۔بہشت، 6۔دوزخ، 7۔صور، 8۔ارواح۔لیکن ارواح پر ایک قسم کی بیہوشی طاری ہوگی۔(زبدۃ الفقہ، کتاب الایمان، ص46)

11۔اللہ تعالیٰ کے آٹھ نام جو سورج پر لکھے ہوئے ہیں۔

1۔الحیّ، 2۔العالم، 3۔القادر، 4۔المرید، 5۔السمیع، 6۔البصیر، 7۔المتکلم، 8۔الباقی

(الیواقیت والجواہر بحث 16)

12۔آٹھ قسم کے لوگ جن سے قبر میں سوال نہیں کیا جائے گا۔

1۔شہید، 2۔اسلامی ملک کی سرحدوں کی حفاظت کرنے والا، 3۔مرض طاعون سے فوت ہونے والا، 4۔طاعون کے زمانے میں طاعون کے علاوہ کسی مرض سے فوت ہونے والا جبکہ وہ اس پر صابر اور ثواب کی اُمید رکھنے والا ہو، 5۔صدیق، 6۔بچے، 7۔جمعہ کے دن یا رات میں مرنے والا

8۔ہر رات سورہ ملک پڑھنے والا (شامی جلد 1 ص 572)

13۔قرآن مجید میں موجود آٹھ سلام۔

(1) سلٰم قولا من رب رحیم (2) سلٰم علیٰ نوح فی العٰلمین (3) سلٰم علیٰ ابراھیم (4) سلٰم علیٰ موسیٰ و ھٰرون (5) سلٰم علیٰ ال یاسین (6) سلٰم علی المرسلین (7) سلٰم علیکم طبتم فادخلوھا خلدین (8) سلٰم ھی حتی مطلع الفجر

14۔آٹھ مچھلیاں عجائبات میں سے ہیں۔

1۔حضرت موسیٰ علیہ السلام کی مچھلی، 2۔وہ مچھلی جو زمین کے نیچے ہے، 3۔وہ مچھلی جس نے حضرت نوح علیہ السلام کی کشتی کو اُٹھایا تھا، 4۔وہ مچھلی جس نے حضرت سلیمان علیہ السلام کی دعوت طعام کو کھایا تھا، 5۔وہ مچھلی جس نے انکی انگوٹھی کو نگل لیا تھا، 6۔وہ مچھلی جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے دسترخوان پر اتری تھی، 7۔قوم داود علیہ السلام کی مچھلی، 8۔حضرت یونس علیہ السلام کی مچھلی (کنز ص 346)

15۔حضرت مُوسیٰ علیہ السلام اور عدد آٹھ۔

حضرت مُوسیٰ علیہ السلام اولوالعزم انبیاء میں سے ہیں۔آپ علیہ السلام کے بڑے فضائل ہیں۔آپ علیہ السلام کو آسمانی کتاب تورات دی گئی۔کوہِ طور پر اللہ تعالیٰ سے ہمکلام ہوتے تھے۔عصا اور ید بیضا کا معجزہ دیا گیا اب دیکھیں۔

1۔اسم مُوسیٰ کے مجموعی اعداد 116، مرکب اعداد 17، مفرد عدد 8

2۔تورات کے مجموعی اعداد 1007، مرکب اعداد 17، مفرد عدد 8

3۔طور کے مجموعی اعداد 215، مرکب اعداد 26، مفرد عدد 8

4۔عصا کے مجموعی اعداد 161، مرکب اعداد 17، مفرد عدد 8

5۔کہا جاتا ہے کہ یہ عصا جنت کے درخت عاس سے تھا جسکا مفرد عدد بھی 8 ہے

6۔ید بیضا کے مجموعی اعداد 827، مرکب اعداد 89،17، مفرد عدد 8

7۔آپ علیہ السلام کا شمار انبیاء میں سترہواں ہے جسکا مفرد 8 بنتا ہے

8۔آپؑ کا خادم خاص حضرت یوشع علیہ السلام جو آپؑ کے بعد آپؑ کے خلیفہ ہوئے کے نام کے مجموعی اعداد 386، مرکب اعداد 44، مفرد عدد 8

حُسن اتفاق سے مناسبات بھی آٹھ ہوگئی۔

16۔جسم میں مضبوط چیز ہڈی ہوتی ہے۔آپ کو شاید یہ جان کر حیرت ہوگی کہ انسانی جسم میں کل 206 ہڈیاں ہیں۔206 کا مفرد 8 ہے۔انسانی جسم میں سب سے اشرف جگہ سر ہے اور سر میں 8 ہڈیاں ہیں۔

17۔سوالاکھ 125000، اللہ تعالیٰ کے ہاں اس تعداد کی خاص اہمیت ہے۔کیونکہ انبیاء کرام علیہم السلام کی تعداد بھی سوالاکھ ہے۔صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی تعداد بھی سوالاکھ ہی ہے۔اکثر وظائف اور چلہ کشیوں میں پڑی جانے والی منتہائے تعداد بھی 125000 ہی ہوتی ہے۔

اس تعداد میں کوئی خاص رمز ہے۔لیکن کیا آپ نے کبھی غور کیا کہ 125000 کا مفرد عدد آٹھ 8 ہے۔

قارئیں کتابوں اور رسائل سے نقل کر کے مضمون لکھنا آسان ہوتا ہے لیکن ایک نئی تحقیق کر کے مضمون لکھنا قدرے مشکل ہوتا ہے میرا مضمون بھی ایک تحقیقی کاوش ہے۔جس پر میں اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ادا کرتا ہوں۔اور اسی پر مضمون ختم کرتا ہوں۔اگر زندگی رہی اور اللہ سُبحانہ وتعالیٰ کی مزید عنایات شامل حال رہی تو اس پر انشاءاللہ مزید بھی لکھوں گا۔

از تحریر: صوفی غلام سرور شباب قادری، اوکاڑہ

# چند کراماتی اعمال

درج ذیل مضمون ہماری کتاب ''عجائبات تسخیر الارواح'' سے ماخوذ ہے۔ مزید ایسے ہی نایاب اعمال کے لئے کتاب مذکورہ کا مطالعہ کریں۔

## مدفون جادو کی جگہ معلوم کرنا

جب آپ اس عمل کا ارادہ کریں تو بے پھل کھجور کے درخت سے لکڑی کاٹ کر مربع بنالیں۔ اور اُس کے کاٹنے کے وقت یہ پڑھیں۔ إِذَا زُلْزِلَتِ الْأَرْضُ زِلْزَالَهَا وَأَخْرَجَتِ الْأَرْضُ أَثْقَالَهَا وَقَالَ الْإِنْسَانُ مَا لَهَا يَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ أَخْبَارَهَا (سورۃ الزلزلۃ 1 تا 4) پھر اس کی ایک طرف (سورۃ الزلزلۃ) مکمل تحریر کریں۔

**سورۃ یہ ہے:-** إِذَا زُلْزِلَتِ الْأَرْضُ زِلْزَالَهَا وَأَخْرَجَتِ الْأَرْضُ أَثْقَالَهَا وَقَالَ الْإِنْسَانُ مَا لَهَا يَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ أَخْبَارَهَا بِأَنَّ رَبَّكَ أَوْحَى لَهَا يَوْمَئِذٍ يَصْدُرُ النَّاسُ أَشْتَاتًا لِيُرَوْا أَعْمَالَهُمْ فَمَنْ يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَرَهُ وَمَنْ يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَرَهُ۔

اور دوسری طرف یہ لکھیں:- وَإِذْ صَرَفْنَا إِلَيْكَ نَفَرًا مِنَ الْجِنِّ يَسْتَمِعُونَ الْقُرْآنَ فَلَمَّا حَضَرُوهُ قَالُوا أَنْصِتُوا فَلَمَّا قُضِيَ وَلَّوْا إِلَى قَوْمِهِمْ مُنْذِرِينَ قَالُوا يَا قَوْمَنَا إِنَّا سَمِعْنَا كِتَابًا أُنْزِلَ مِنْ بَعْدِ مُوسَى مُصَدِّقًا لِمَا بَيْنَ يَدَيْهِ يَهْدِي إِلَى الْحَقِّ وَإِلَى طَرِيقٍ مُسْتَقِيمٍ يَا قَوْمَنَا أَجِيبُوا دَاعِيَ اللَّهِ وَآمِنُوا بِهِ يَغْفِرْ لَكُمْ مِنْ ذُنُوبِكُمْ وَيُجِرْكُمْ مِنْ عَذَابٍ أَلِيمٍ وَمَنْ لَا يُجِبْ دَاعِيَ اللَّهِ فَلَيْسَ بِمُعْجِزٍ فِي الْأَرْضِ وَلَيْسَ لَهُ مِنْ دُونِهِ أَوْلِيَاءُ أُولَئِكَ فِي ضَلَالٍ مُبِينٍ۔ (سورۃ الأحقاف 29 تا 32) اور تیسری طرف لکھیں:- يَوْمَ نَحْشُرُ الْمُتَّقِينَ إِلَى الرَّحْمَنِ وَفْدًا وَنَسُوقُ الْمُجْرِمِينَ إِلَى جَهَنَّمَ وِرْدًا (سورۃ مریم 85 تا 86)

اور چوتھی طرف یہ لکھیں:- وَإِذْ قَالَ إِبْرَاهِيمُ رَبِّ أَرِنِي كَيْفَ تُحْيِي الْمَوْتَى قَالَ أَوَلَمْ تُؤْمِنْ قَالَ بَلَى وَلَكِنْ لِيَطْمَئِنَّ قَلْبِي قَالَ فَخُذْ أَرْبَعَةً مِنَ الطَّيْرِ فَصُرْهُنَّ إِلَيْكَ ثُمَّ اجْعَلْ عَلَى كُلِّ جَبَلٍ مِنْهُنَّ جُزْءًا ثُمَّ ادْعُهُنَّ يَأْتِينَكَ سَعْيًا (سورۃ البقرہ 260)

پھر اُس لکڑی کو مطلوبہ مکان میں رکھ دیں۔ بخور لوبان اور سندروس روشن کریں۔ اور درج ذیل عزیمت کو سات مرتبہ پڑھیں۔ تو وہ لکڑی چل پڑے گی اور مدفون جگہ رُک جائے گی۔ اور جب ارادہ کہ برتن چلے تو ان آیات مندرجہ بالا کو تانبے کے برتن پر لکھیں۔ پھر اسے پانی سے بھر دیں۔ تو اس میں ایک رومال کو بھگو دیں۔ تو پھر اُس پر درج ذیل عزیمت سات مرتبہ پڑھیں۔ اور بخور روشن کریں تو وہ برتن چلنا شروع ہو جائے گا۔ اور مدفون جگہ میں جہاں جادو دفن ہے پانی گرنا شروع ہو جائے گا۔ یہ عزیمت دونوں حالتوں میں پڑھی جائے گی۔ '' إِذَا زُلْزِلَتِ الْأَرْضُ زِلْزَالَهَا وَأَخْرَجَتِ الْأَرْضُ أَثْقَالَهَا وَقَالَ الْإِنْسَانُ مَا لَهَا يَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ أَخْبَارَهَا (سورۃ الزلزلۃ 1 تا 4)'' وَإِذْ صَرَفْنَا إِلَيْكَ نَفَرًا مِنَ الْجِنِّ يَسْتَمِعُونَ الْقُرْآنَ فَلَمَّا حَضَرُوهُ قَالُوا أَنْصِتُوا فَلَمَّا قُضِيَ وَلَّوْا إِلَى قَوْمِهِمْ مُنْذِرِينَ قَالُوا يَا قَوْمَنَا إِنَّا سَمِعْنَا كِتَابًا أُنْزِلَ مِنْ بَعْدِ مُوسَى مُصَدِّقًا لِمَا بَيْنَ يَدَيْهِ يَهْدِي إِلَى الْحَقِّ وَإِلَى طَرِيقٍ مُسْتَقِيمٍ يَا قَوْمَنَا أَجِيبُوا دَاعِيَ اللَّهِ وَآمِنُوا بِهِ يَغْفِرْ لَكُمْ مِنْ ذُنُوبِكُمْ وَيُجِرْكُمْ مِنْ عَذَابٍ أَلِيمٍ وَمَنْ لَا يُجِبْ دَاعِيَ اللَّهِ فَلَيْسَ بِمُعْجِزٍ فِي الْأَرْضِ وَلَيْسَ لَهُ مِنْ دُونِهِ أَوْلِيَاءُ أُولَئِكَ فِي ضَلَالٍ مُبِينٍ۔ (سورۃ الأحقاف 29 تا 32)'' يَوْمَ نَحْشُرُ الْمُتَّقِينَ إِلَى الرَّحْمَنِ وَفْدًا وَنَسُوقُ الْمُجْرِمِينَ إِلَى جَهَنَّمَ وِرْدًا (سورۃ مریم 85 تا 86)'' وَإِذْ قَالَ إِبْرَاهِيمُ رَبِّ أَرِنِي كَيْفَ تُحْيِي الْمَوْتَى قَالَ أَوَلَمْ تُؤْمِنْ قَالَ بَلَى وَلَكِنْ لِيَطْمَئِنَّ قَلْبِي قَالَ فَخُذْ أَرْبَعَةً مِنَ الطَّيْرِ فَصُرْهُنَّ إِلَيْكَ ثُمَّ اجْعَلْ عَلَى كُلِّ جَبَلٍ مِنْهُنَّ جُزْءًا ثُمَّ ادْعُهُنَّ يَأْتِينَكَ سَعْيًا (سورۃ البقرہ 260)'' بِسْمِ اللهِ وَبِاللهِ وَمِنَ اللهِ وَلَا غَالِبَ إِلَّا اللهُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ. أَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ أَيَّتُهَا الْأَرْوَاحُ الرُّوْحَانِيَّةُ وَالْمُلُوْكُ الْأَرْضِيَّةُ الطَّاهِرَةُ الزَّكِيَّةُ بِحَقِّ حَقِّ اللهِ وَبِقُدْرَةِ اللهِ وَبِعَظَمَةِ عَظَمَةِ اللهِ وَبِسُلْطَانِ سُلْطَانِ اللهِ وَبِعِزَّةِ عِزِّ اللهِ إِلَّا مَا أَجَبْتُمْ وَأَطَعْتُمْ وَأَمْشَيْتُمْ الْجَرِيْدَةَ أَوِ الطَّاسَةَ. إِلَى الْمَكَانِ الْمَدْفُوْنِ فِيْهِ السِّحْرُ أَوِ الدَّفِيْنُ. بِهُوْتَرٍ بِهُوْتَرٍ وَبِحَقِّ التَّوْرَاةِ وَالزَّبُوْرِ وَالْفُرْقَانِ الْعَظِيْمِ وَبِحَقِّ مَا فِيْهِ مِنَ الْآيَاتِ وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ الْوَحَا الْوَحَا الْعَجَلَ الْعَجَلَ السَّاعَةَ السَّاعَةَ''

(جاری ہے)

| Date | Top left | Top right | Center | Bottom left | Bottom right |
|---|---|---|---|---|---|
| 01-03-2020 | 9 | 2 | 3 | 1 | 0 |
| 02-03-2020 | 0 | 8 | 5 | 4 | 3 |
| 03-03-2020 | 3 | 8 | 9 | 2 | 1 |
| 04-03-2020 | 5 | 8 | 0 | 3 | 4 |
| 05-03-2020 | 8 | 7 | 0 | 9 | 2 |
| 06-03-2020 | 1 | 4 | 7 | 8 | 2 |
| 07-03-2020 | 0 | 2 | 2 | 4 | 5 |
| 08-03-2020 | 2 | 7 | 6 | 3 | 9 |
| 09-03-2020 | 6 | 4 | 9 | 3 | 2 |
| 10-03-2020 | 3 | 9 | 5 | 2 | 7 |
| 11-03-2020 | 5 | 4 | 9 | 2 | 8 |
| 12-03-2020 | 7 | 6 | 2 | 8 | 4 |
| 13-03-2020 | 5 | 3 | 8 | 6 | 2 |
| 14-03-2020 | 9 | 2 | 7 | 5 | 4 |
| 15-03-2020 | 7 | 8 | 0 | 1 | 9 |
| 16-03-2020 | 1 | 6 | 5 | 7 | 1 |
| 17-03-2020 | 1 | 5 | 0 | 3 | 2 |
| 18-03-2020 | 8 | 3 | 0 | 2 | 8 |
| 19-03-2020 | 3 | 7 | 0 | 8 | 5 |
| 20-03-2020 | 3 | 8 | 1 | 0 | 2 |
| 21-03-2020 | 7 | 3 | 1 | 6 | 0 |
| 22-03-2020 | 9 | 0 | 8 | 2 | 5 |
| 23-03-2020 | 0 | 7 | 1 | 1 | 3 |
| 24-03-2020 | 7 | 8 | 9 | 0 | 3 |
| 25-03-2020 | 4 | 9 | 3 | 8 | 5 |
| 26-03-2020 | 4 | 2 | 7 | 3 | 5 |
| 27-03-2020 | 4 | 8 | 9 | 6 | 0 |
| 28-03-2020 | 2 | 9 | 6 | 6 | 1 |
| 29-03-2020 | 3 | 4 | 5 | 0 | 9 |
| 30-03-2020 | 5 | 4 | 1 | 9 | 6 |




# مارچ 2020ء کیلئے پرائز بانڈز خریدنے کی تواریخ بمعہ اوقات

تاریخ:۔ 10-03-2020
دن:۔ منگل
شہر:۔ ملتان
مالیت بانڈ:۔ 40,000

| | |
|---|---|
| 8 | 6 |
| 9 | 1 |

تاریخ:۔ 16-03-2020
دن:۔ پیر
شہر:۔ مظفر آباد
مالیت بانڈ:۔ 200

| | |
|---|---|
| 2 | 8 |
| 5 | 1 |

## مارچ 2020ء کے لئے پرائز بانڈز خریدنے کی لکی تواریخ بمعہ اوقات

| نمبر شمار | تاریخ | نیک وقت خریداری |
|---|---|---|
| 1 | 04 مارچ | 09 بجکر 00 منٹ سے لے کر 10 بجکر 00 منٹ تک |
| 2 | 08 مارچ | 11 بجکر 30 منٹ سے لے کر 12 بجکر 15 منٹ تک |
| 3 | 10 مارچ | 15 بجکر 40 منٹ سے لے کر 18 بجکر 00 منٹ تک |
| 4 | 16 مارچ | 09 بجکر 10 منٹ سے لے کر 10 بجکر 30 منٹ تک |
| 5 | 29 مارچ | 09 بجکر 40 منٹ سے لے کر 11 بجکر 00 منٹ تک |

**نوٹ:** یہ اوقات پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق دیے جا رہے ہیں۔

| | 0 | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | ممکنہ بنڈلز |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 0 | | | 02 | 03 | | | 06 | 07 | | 09 | 076 |
| 1 | | | 12 | | | 15 | | | 18 | | 185 |
| 2 | 20 | | | 23 | 24 | | | | | 29 | 293 |
| 3 | | 31 | | | | 35 | 36 | | | 39 | 361 |
| 4 | 40 | | | | 44 | 45 | | | 48 | | 484 |
| 5 | | 51 | | | | | 56 | 57 | | 59 | 579 |
| 6 | | | 62 | 63 | | | | | | 69 | 629 |
| 7 | 70 | | | | 74 | | | | 78 | | 780 |
| 8 | | 81 | | 83 | | 85 | | 87 | | | 851 |
| 9 | | | 92 | | 94 | | 96 | | 98 | | 968 |

تاریخ:۔ 10-03-2020
دن:۔ منگل
شہر:۔ ملتان
مالیت بانڈ:۔ 40,000

| | | | |
|---|---|---|---|
| 31 | 19 | 68 | 91 |
| 81 | 63 | 39 | 38 |

تاریخ:۔ 16-03-2020
دن:۔ پیر
شہر:۔ مظفر آباد
مالیت بانڈ:۔ 200

| | | | |
|---|---|---|---|
| 12 | 15 | 95 | 58 |
| 81 | 98 | 25 | 18 |

8
6 (3) 9
1

2
8 (9) 1
5

## انرجا قانون

از تحریر: ارشد صدیقی، میاں چنوں

تاریخ:- 10-03-2020
دن:- منگل
شہر:- ملتان
مالیت بانڈ:- 40,000

521749

| 52 | 49 |
|---|---|
| 21 | 74 |

تاریخ:- 16-03-2020
دن:- پیر
شہر:- مظفر آباد
مالیت بانڈ:- 200

687125

| 68 | 25 |
|---|---|
| 12 | 87 |

## NZ لکی نمبر

نذیر احمد قادری
سبی

| F | | | S |
|---|---|---|---|
| 73 | 4 | 5 | 75 |
| 71 | 3 | | 14 |
| 76 | 9 | 8 | 41 |

| F-S | | |
|---|---|---|
| 2320 | 7-3-6 | اوپن F |
| 2302 | 8-9-7 | کلوز F |
| 4561 | 0-9-2 | سینٹر F |
| 2934 | 1-5 | چوتھا فگر F |
| 2943 | 8-5 | تعلق آکڑہ F |
| | 9-0-8 | بند اوپن F |
| | 8-1 | سیکنڈ اوپن F |

| F | | | S |
|---|---|---|---|
| 66 | 2 | 8 | 89 |
| 53 | 1 | | 87 |
| 35 | 9 | 7 | 06 |

| F-S | | |
|---|---|---|
| 2197 | 3-1-2 | اوپن F |
| 7192 | 7-9-8 | کلوز F |
| 8333 | 5-6 | سینٹر F |
| 4561 | 2-1 | چوتھا فگر F |
| 0809 | 4-9 | تعلق آکڑہ F |
| | 8-7-6 | بند اوپن F |
| | 1-4-9 | سیکنڈ اوپن F |

## قلبی لکی نمبرز

از تحریر:- سجن بیاجی (سندھ)

3261-1623

| | | | |
|---|---|---|---|
| 847 / 849 | 32 | 61 | 326 / 321 |
| 974 / 978 | 84 | 79 | 162 / 163 |

8479-9748

6509-9056

| | | | |
|---|---|---|---|
| 324 / 327 | 65 | 09 | 650 / 659 |
| 742 / 743 | 32 | 47 | 905 / 906 |

3247-7423

## انعام لکی نمبرز آئینہ قسمت میں

| ملتان | مالیت بانڈ: 40,000 | تاریخ: 10-03-2020 | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 80 | 62 | 57 | 30 | 25 | 19 | (بونس) 8942 | |

| مظفر آباد | مالیت بانڈ: 200 | تاریخ: 16-03-2020 | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 92 | 73 | 59 | 41 | 36 | 04 | (بونس) 4972 | |

## گولڈن انعام لکی نمبرز

| | | |
|---|---|---|
| ملتان | تاریخ: 10-03-2020 | 051/625 =512 |
| مالیت بانڈ: 40,000 | | 629/914 =291 |
| مظفر آباد | تاریخ: 16-03-2020 | 269/514 =164 |
| مالیت بانڈ: 200 | | 890/628 =280 |

لکی نمبرز: ہماری دعا ہے کہ آپ ان لکی نمبرز سے فیض یاب ہوں۔ کسی نقصان سے بچنے کے لیے پرچی نمبر کی بجائے پرائز بانڈز کی خرید پر توجہ دیں۔
ماہرین علم الاعداد کی تمام تر ذہانت آپ کے لیے وقف ہے۔ (ادارہ)

astrology March

آپکا ماہِ مارچ 2020ء کیسا رہے گا؟

## خصوصی عزیمت رجعت ونحوست سیارگان

یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا حَافِظُ یَا نَاصِرُ یَا مُعِیْنُ یَا شَافِیُ یَا کَافِیُ یَا قَادِرُ یَا کَرِیْمُ بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ بِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ اَحْفِظْنِیْ مِنَ النَّحُوْسَتُ الشَّمْسُ وَالْقَمَر وَالْمُشْتَرِی وَالزُّحَل وَالزُّهرَہ وَالْعَطَارَد وَالْمَرِیْخ وَالرَّاس وَالذَّنب بِحَقِّ یَا اَللّٰهُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ یَا لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ صَلَّی اللّٰهُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّآلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ○ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی سا بھی درود شریف پڑھ لیں- بچوں کیلئے والدین بھی پڑھ سکتے ہیں- اگر آپ مندرجہ بالا عزیمت کو صرف 9 بار روزانہ پڑھنا اپنا معمول بنالیں تو پھر کسی سیارے کی نحوست آپکے قریب نہ آئیگی- میری طرف سے آپکو اس عمل کی عام اجازت ہے- **دعا گو عامل شاہ زنجانی**

جن قارئین کو اپنی صحیح تاریخ پیدائش یاد نہیں وہ برج دو طرح سے معلوم کر سکتے ہیں- ایک نام کے پہلے حرف سے اور دوسرا حروف ابجد سے- پھر تحقیق کریں کہ برج کا احوال ان پر صحیح بیٹھتا ہے۔

**پہلا طریقہ** آپکے نام نامی میں جو پہلا حرف ہے اسی سے برج بنتا ہے- ذیل میں دیئے گئے بارہ بروج میں سے اپنے نام کا پہلا حرف تلاش کر کے پہلے برج معلوم کریں پھر اسی برج کے تحت نیک وبد حالات ملاحظہ فرمائیں- ساتھ ہی اپنا ستارہ اور برج معلوم کر کے ادارہ آئینہ قسمت سے مفت مشورہ بذریعہ فون لے کر نگینہ پہنیں-

**دوسرا طریقہ** اگر خدانخواستہ نام برج سے آپ کے حالات درست نہ آتے ہوں تو اس طریقہ سے اپنے نام کا برج معلوم کریں- اپنا مکمل نام اور اپنی والدہ کے نام کے حروف ابجد قمری سے اعداد نکالیں اور ان کو بارہ پر تقسیم کریں- اگر باقی 1 بچے تو برج حمل ہے- اگر 2 باقی بچے تو ثور- 3 بچے تو جوزا- 4 بچے تو سرطان- 5 بچے اسد- 6 بچے تو سنبلہ- 7 بچے تو میزان- 8 بچے تو عقرب- 9 بچے تو قوس- 10 بچے تو جدی- 11 بچے تو دلو اور اگر 0 باقی بچے تو برج حوت ہوگا-

**نوٹ** صحیح تاریخ پیدائش معلوم ہو تو ان قواعد کو نظر انداز کر دیں-

**حروف ابجد قمری**

| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 |
| ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | ق | ر |
| 20 | 30 | 40 | 50 | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 |
| ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ | | |
| 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 | | |

# ARIES




ستارہ: مریخ
حروف: ال ع
دن: منگل
عدد: 9
رنگ: سرخ یا قرمزی
پتھر: یاقوت، مرجان، سرخ عقیق، ہیرا

Element: Fire
RulingPlanet: Mars
Symbol: The Ram
YourStone: Ruby
LifePursuit: The thrill of the moment.
SecretDesire: To lead the way for others.

آپکا حاکم ستارہ مریخ یکم تا30 مارچ اپنے شرفی گھر رہتے ہوئے کیریئر کاروبار، عزت اور نئے کاروباری وسائل مہیا کر سکے۔ جبکہ وتدالسماء دسویں مشتری کی نشست بھی عزت وتوقیر میں اضافہ کا باعث بنے۔ 23 مارچ ستارہ زحل دسویں سے گیارہویں برج کی تبدیلی کے باعث دیرینہ خواہشات کی تکمیل ممکنات میں سے ہو جبکہ سیاسی وسماجی اثر ورسوخ بھی بڑھے۔ 15,14 مارچ مریخ نیپچون تسدیس حقائق کے مطابق اقدامات کر سکیں، جذبات کی بھرپور عکاسی اور طبیعت میں نت نئے تجربات کی لہر اُٹھے۔ 21,20 مارچ مریخ مشتری قران خوداعتمادی میں اضافہ مثبت سوچ سے کیریئر وکامیابی کے سفر میں آسانیاں پیدا ہو سکیں۔ صحت مند مقابلے طبیعت میں خوشگواری کا احساس برقرار رکھے۔ 24,23 مارچ مریخ پلوٹو قران معاملات میں تبدیلی کی خواہش درپیش مشکلات پریشانیوں کے لئے کئے گئے اقدامات مثبت ثابت ہوں دوسروں کو قائل کرنے کی قابلیت بڑھے۔ 31,30 مارچ مریخ زحل قران غم وغصے کو کنٹرول کرنے کی عادت بنائیں نظم وضبط اور صبر وتحمل کا دامن تھامے رکھیں۔ کاروباری اُمور میں بہتری کے لئے جلد بازی سے گریز اور تجربہ کار افراد کی رائے ضرور شامل حال رکھیں۔

**پہلا ہفتہ**: سفر کے مواقع ملیں جس سے کاروباری اور سرمایہ کاری کے معاملات ترقی کر سکیں۔ دور دراز سے کسی دوست سے ملاقات کر سکیں گے۔ شراکتی کاروبار میں دلچسپی رہے۔ طالب علم اپنی تعلیمی سرگرمیوں میں مصروف رہیں۔ گزشتہ نجی مسئلے کو دوبارہ سے حل کر سکیں گے۔ سماجی تقریبات میں شرکت کرنے میں آپ کو احتیاط کی ضرورت ہے۔

**دوسرا ہفتہ**: بری عادات کی وجہ سے اپنی شہرت کو نقصان پہنچا سکتے ہیں۔ ایسے معاملات طے کر سکیں گے جس سے مستقبل روشن ہو سکے۔ سرمایہ کاری کا آغاز منافع بخش رہے۔ دیرینہ خواہشات کی تکمیل ہو سکے۔ خرید وفروخت کے معاملات کو صیغہ راز میں رکھنا ضروری ہے۔ آپ اور آپ کا شریک کار کوئی اہم کاروباری فیصلہ کر سکیں۔ ذرائع ابلاغ سے مستفید ہو سکیں گے۔

**تیسرا ہفتہ**: خاندان کے افراد کے ساتھ مل کر تقریبات میں حصہ لے سکیں۔ گھریلو اور جائیداد کے معاملات طے ہوں۔ دوستوں کے ذریعے سے سرمایہ کاری کرنا بہتر رہے گا۔ رومانس سفر اور اِس قسم کے معاملات میں آپ کی دلچسپی بڑھے۔ ملازمت کے خواہشمند افراد کو ملازمت کا حصول ہو سکے۔ خواہش مند افراد کی شادی خانہ آبادی طے ہو سکے۔ چھٹیوں میں روحانی محافل میں شرکت یا پھر سیر وتفریح کے پروگرام پر عمل کر سکیں۔

**چوتھا ہفتہ**: مستقبل کی پلاننگ کر سکیں اور سرمایہ کاری میں ترقی کا رجحان پایا جائے۔ کاروباری معاملات طے کرتے وقت آپ کے تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں اور آپ کے شریک کار افراد آپ سے اُلجھ سکتے ہیں۔ کسی اہم شخصیت کے خیالات سے آپ فائدہ حاصل کر سکیں۔ مالی معاملات میں دلچسپی رہے۔ سفر کے معاملات پر عمل کر سکیں۔ بے روزگار افراد کو مناسب روزگار مل سکے۔

**سعد تواریخ**: 31,29,23,20,18,13,9 مارچ **نحس تواریخ**: 26,11,4 مارچ

# TAURUS




ستارہ: زہرہ ♀
حروف: ب۔و
دن: جمعہ
عدد: 6
رنگ: ہلکا نیلا یا سبز
پتھر: اوپل، سبز پکھراج

Element: Earth
RulingPlanet: Venus
Symbol: The Bull
YourStone: Emerald
LifePursuit: Emotional and financial security.
SecretDesire: To have a secure, happy and wealthy life/ marriage.

آپکا حاکم ستارہ زہرہ یکم تا5 مارچ بارہویں بیت الاعداد ہونے کے سبب طبیعت میں حساسیت جبکہ اخراجات کو کنٹرول کرنے کی کوشش کرتے رہیں۔ 6 تا 31 مارچ زہرہ طالع حالت عروج میں ہونے کے سبب ذہنی وتخلیقی صلاحیتیں نکھریں طبیعت میں نرمی وشائستگی کا عنصر نمایاں ہو جبکہ مثبت سوچ مسائل کے حل میں اہم کردار ادا کرے۔ 4,3 مارچ زہرہ زحل تربیع دوسروں سے غیر ضروری مسائل اور بلاوجہ اختلافات جنم لیں تو تحمل مزاجی سے کام لیں۔ 5,6 مارچ زہرہ پلوٹو تسدیس عہد وپیماں کی فضاء قائم ہو نئے کاروباری معاہدے عمل میں آسکیں۔ 10,9 مارچ مریخ یورانس قران منفرد خیالات کا اظہار اور دوسروں کے ساتھ مل کر تخلیقی بنیادوں پر کام کر سکیں۔ 24,23 مارچ زہرہ نیپچون تسدیس عشق ومحبت کے اُمور حساس اولاد کے روز وشب پر نظر رکھنے کی ضرورت، خواہشات جنم لے سکیں۔ 29,28 مارچ زہرہ مشتری تثلیث سیاسی وسماجی پوزیشن مستحکم طبیعت میں سخاوت بڑھنے کے سبب حلقہ احباب میں وسعت آسکے۔ اہم تقریبات میں شمولیت وانعقاد ممکن رہے۔ 30,29 مارچ دوسروں سے مل کر کام کرنے کی خواہش جبکہ درپیش غلط فہمیاں دور ہو سکیں۔

**پہلا ہفتہ**: گزشتہ کاموں میں کی گئی محنت سے نفع حاصل کر سکیں۔ ملازمت' صحت اور خاندانی امور میں آپ بہتری محسوس کر سکیں۔ جائیداد سے متعلقہ شعبے میں سرمایہ کاری کرنا آپ کے لئے بہتر رہے۔ گھریلو' قانونی اور کاروباری معاملات میں آپ کی دلچسپی بڑھے۔ عزیز واقارب سے تعلقات خراب ہونے کا خدشہ ہے۔ آپ اپنے کاروبار میں کامیابیاں حاصل کر سکیں۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہے۔

**دوسرا ہفتہ**: یہ ہفتہ رومانس کے لئے بہتر رہے۔ نجی ترقی' قانونی امور' عزیز واقارب کے معاملات اور تعلیمی سرگرمیوں میں مصروف رہیں۔ سفر وسیلہ ظفر ثابت ہو۔ نئے کام کا آغاز کرنا بہتر رہے۔ مشترکہ طور پر سرمایہ کاری کر سکیں۔ خاندانی اور سماجی امور میں مصروفیت بڑھے۔ سماجی تقریبات میں شرکت کے مواقع ملیں۔ ذہانت اور حکمت عملی سے ترقی حاصل کر سکیں گے۔ شریک حیات کی صحت کا خاص خیال رکھیں۔

**تیسرا ہفتہ**: مہمانوں کو خوش آمدید کہہ سکیں۔ روزمرہ کے معمولات میں دلچسپی بڑھے۔ رومانس کے معاملے میں کوئی اہم پیغام سن سکیں۔ خوداعتمادی بڑھے اور آپ نجی ترقی کیلئے کوشاں رہیں۔ طالب علم اپنی تعلیمی سرگرمیوں میں مصروف رہیں۔ چھٹیوں میں سفر کے پروگرام پر عمل کر سکیں گے' سرمایہ کاری سے خاطر خواہ نفع حاصل کر سکیں، بزرگوں کا تعاون حاصل رہے۔

**چوتھا ہفتہ**: عزیز واقارب کی طرف سے کوئی اہم پیغام موصول ہو۔ کاروباری معاملات آپ کے لئے بہتر رہیں۔ مستقبل کی منصوبہ بندی کر سکیں۔ پریشانیوں سے نجات حاصل کر سکیں۔ گھریلو اور بیرونی سرگرمیوں میں آپ کا رجحان بڑھے۔ رومانس کے معاملات میں آپ کی کوئی دیرینہ خواہش شادی جیسی پوری ہو سکے۔ گھریلو اور بیرونی کاروباری امور میں آپ کوئی نیا قدم اٹھا سکیں۔ بچوں کے معاملات تسلی بخش رہیں۔ اپنی صحت جسمانی کا خیال رکھیں۔

**سعد تواریخ**: 29,28,23,17,9,5,4 مارچ **نحس تواریخ**: 20,13,6,3 مارچ

## Gemini




ستارہ: عطارد
حروف: ق ک
دن: بدھ
عدد: 5
رنگ: پیلا یا ملے جلے
پتھر: عقیق سبز، زمرد، فیروزہ

Element: Air
RulingPlanet: Mercury
Symbol: The Twins
YourStone: Aquamarine
LifePursuit: To Explore a little bit of everything.
SecretDesire: To be ahead of the crowd.

آپکا حاکم ستارہ عطارد یکم تا 10 مارچ حالت رجعت اور تحت الشعاع ہونے کے سبب یکم تا 4 مارچ دسویں حالت ہبوط میں ہونے کے سبب ماہ کا آغاز خاص احتیاط اور پلاننگ کے ساتھ کریں۔ جبکہ 5 تا 10 مارچ عطارد نویں بیت السفر ہونے کے سبب بیرون ملک سفر میں مسائل و پریشانیاں اور طالب علم حضرات تعلیمی سرگرمیوں میں خاص احتیاط برتیں۔ رجعت عطارد کے زمانہ میں صدقات لازمی دیں اور ہر فیصلہ اور اقدامات اچھی طرح سوچ سمجھ کر مشاورت کے ساتھ کریں۔ 11 مارچ عطارد حالت مستقیم میں آنے سے سوچ میں مثبت پہلو اُجاگر ہوں اور والد کی شفقت کے سبب کئی ایک مسائل کا خاتمہ ممکنات میں سے ہو۔ 17 مارچ عطارد دسویں وتد السماء حالت ہبوط میں رہتے ہوئے کیریئر کاروبار اور بزنس سے متعلقہ اُمور میں تجربہ کار افراد سے مشاورت ضرور کریں۔ اور کسی بھی نئے کام کی ابتداء سے گریز کریں۔ 5,6 مارچ عطارد زہرہ تسدیس کے سبب درپیش غلط فہمیاں دور ہو سکیں جبکہ کوئی بھی ایسا عہد نہ کریں جس کا پاس نہ رکھ سکیں۔ 23,22 مارچ عطارد یورانس تسدیس تجرباتی رویہ اور تکنیکی مہارت کے سبب مسائل پر بہتر گرفت حاصل کرنے میں مستحکم فیصلے خاص عمل درآمد ہوں۔

**پہلا ہفتہ:** گھریلو ضروریات کی خریداری کر سکیں۔ دوستوں کی طرف سے کسی دعوت کا اہتمام ہو سکے۔ گھریلو اور سماجی امور میں معروفیت بڑھے۔ رومانوی ماحول خوشگوار رہے۔ مشترکہ طور پر سرمایہ کاری کر سکیں۔ دوستوں کیساتھ لین دین کے معاملات طے کرنے میں احتیاط برتیں۔ صحت جسمانی اور نجی امور میں آپ کی توجہ بڑھے۔ دوستوں کے ساتھ آپ کے تعلقات خراب ہونے کا خدشہ ہے۔

**دوسرا ہفتہ:** بیرونی سرگرمیوں میں اور مشترکہ کاروبار کے سلسلے میں آپ کو پریشانی کا سامنا کرنا پڑے۔ کوئی اچھی خبر سن سکیں گے جس سے آپ سفر کا پروگرام بنا سکیں۔ سرمایہ کاری کے معاملات میں دلچسپی رہے۔ مشترکہ طور پر سرمایہ کاری کر سکیں۔ کاروباری اور قانونی امور کے سلسلے میں سفر پیش آ سکے جو کہ فائدہ مند رہے اور بہت سے امور انجام کو پہنچیں۔ فضول خرچی سے پرہیز کریں ورنہ مالی مسائل جنم لے سکیں۔

**تیسرا ہفتہ:** معروفیت میں اضافہ ہوگا۔ خواہش مند افراد کی شادی خانہ آبادی ہو سکے۔ اہم شخصیت سے ملاقات کر سکیں۔ خرید و فروخت کرتے وقت فضول خرچی سے اجتناب کریں۔ نجی مسائل حل کر سکیں۔ کسی عزیز کی طرف سے دعوت نامہ موصول ہو۔ اپنی صحت کا خیال رکھیں شریک حیات اور بچوں کے معاملات اور ملازمتی امور میں دلچسپی بڑھے۔

**چوتھا ہفتہ:** معاون افراد سے کاروباری معاملات طے کر سکیں اور لین دین کے معاملات کو تحریر میں لانا بہتر رہے۔ کاروبار سے متعلق اہم خبر مل سکے۔ سفر کے پروگرام پر عمل کر سکیں۔ گھر میں کام کرتے وقت احتیاط کریں۔ مہمانوں کی خاطر تواضع کر سکیں۔ بے روزگار کو روزگار کے مواقع میسر آئیں۔ عزیز و اقارب سے رابطہ قائم کریں۔ بزرگوں کی صحت کا خیال رکھیں۔ سرمایہ کاری کرنا فائدہ مند رہے۔

**سعد تواریخ:** 27,22,16,12,5,4 مارچ **نحس تواریخ:** 30,14,8,4 مارچ

## Cancer




ستارہ: قمر
حروف: ح ہ
دن: پیر
عدد: 2
رنگ: دودھیا
پتھر: درنجف، سفید مرجان

Element: Water
RulingPlanet: The Moon
Symbol: The Crab
YourStone: Moonstone
LifePursuit: Constant reassurance and intimacy.
SecretDesire: To feel safe (emotionally, spiritually, romantically and financially).

آپکا حاکم ستارہ چندرماں (قمر) یکم, 27,28,29 مارچ شرف جبکہ 6,5 مارچ اوج یافتہ گھروں سے گزرے تو یہ سعد ایام نوٹ کرلیں ان ایام میں مسائل پریشانی اور مشکلات کا عملی حل مل سکے۔ رجعت عطارد یکم تا 10 مارچ ہونے کے سبب خود اعتمادی میں کمی محسوس کریں تو بجائے مایوس ہونے کے صبر و استقامت سے کام لیں اور مخلص احباب سے مشاورت ضرور کریں۔ 19,18,17,14,13 مارچ کے ایام کیلنڈر میں ریڈ مارک کرلیں اور اس دوران حسب توفیق وقفہ وقفہ سے صدقات بھی دیتے رہیں۔ 12,11 مارچ خانہ مال کا مالک شمس اور سعد اکبر ستارہ مشتری تسدیس بنائے تو حالات کے مطابق اقدامات کرنے کی قابلیت بڑھنے سے آمدن کے وسائل بھی بڑھیں۔ ملازمتی افراد کوشش کریں تو اضافی آمدن یا پروموشن بھی ہو سکے۔ 21,20 مارچ پانچویں دسویں کا مشترکہ حاکم مریخ ساعد اکبر ستارہ مشتری سے قران کرے تو نئے کاروباری وسائل مہیا ہو سکیں۔ اور انعامی اسکیموں میں حصہ لینے والے افراد کوشش کرنے سے کامیاب ہو سکیں۔

**پہلا ہفتہ:** رومانوی زندگی عروج پر رہے۔ اہم مسئلہ کو حل کر سکیں۔ مشترکہ کاروبار کا آغاز کر سکیں۔ سماجی پروگرام میں خوشگوار تاثر پیدا ہو۔ نامکمل کاموں کی تکمیل کر سکیں۔ دور دراز سے آپ ملازمت اور اس قسم کے معاملات کے متعلق کوئی بری خبر سن سکیں۔ دوست احباب کیساتھ تعلقات خراب ہونے کا خدشہ ہے۔ مشترکہ طور پر کاروبار میں عروج اور کامیابی حاصل کر سکیں۔

**دوسرا ہفتہ:** مشترکہ نوعیت کے کاروبار میں آپ کی توجہ بڑھے۔ جائیداد کے معاملات میں کامیابی حاصل ہو۔ اہم معاہدے طے کر سکیں۔ قانونی اور سسرالی معاملات سے متعلق سفر کے مواقع ملیں۔ مستقبل سے متعلق اہم معاہدہ کر سکیں۔ دیرینہ خواہش پوری ہو سکے۔ سفر کے پروگرام پر عمل کر سکیں۔ صاف گوئی کامیابی کا باعث بنے۔ گھریلو ذمہ داریوں کی وجہ سے معروفیت میں اضافہ ہو۔

**تیسرا ہفتہ:** اہم سماجی نوعیت کا کام کر سکیں۔ کاروبار سے متعلق کوئی اچھی خبر سن سکیں۔ صحت اور خوراک کے معاملات میں احتیاط برتیں۔ منزل مقصود کو حاصل کرنے میں کوشاں رہیں۔ گھر میں شریک حیات کے عدم تعاون کی وجہ سے آپ کو پریشانی کا سامنا کرنا پڑے۔ روشن مستقبل کے لیے سرمایہ کاری کر سکیں۔ خواہشات پوری ہو سکیں۔ عزیز و اقارب کا تعاون رہے۔

**چوتھا ہفتہ:** عزیز و اقارب سے رابطہ قائم کر سکیں۔ گھریلو معروفیات میں اضافہ ہو۔ عزیز و اقارب اور پڑوسیوں سے میل جول میں احتیاط کریں۔ بحث و مباحثہ کی وجہ سے آپ کے درمیان تعلقات خراب ہو سکتے ہیں۔ اہم خوشخبری مل سکے۔ گھریلو ماحول پرسکون رہے۔ اندرون خانہ ذمہ داریاں بڑھ سکیں۔ سفر کے مواقع ملیں۔ ماحول خوشگوار رہے۔ شریک حیات کی صحت جسمانی کا خیال رکھیں۔

**سعد تواریخ:** 30,29,24,18,14,13,9,5 مارچ **نحس تواریخ:** 26,16,11,9,4,3 مارچ

## Leo اسد

24July 23August

- ستارہ: شمس
- حروف: م
- دن: اتوار
- عدد: 1
- رنگ: سنہرا، گولڈن
- پتھر: یاقوت، ہیرا

Element: Fire
RulingPlanet: The Sun
Symbol: The Lion
YourStone: Peridot
LifePursuit: To lead the way.
SecretDesire: To be a star.

آپکا حاکم ستارہ شمس یکم تا **20** مارچ آٹھویں بیت الخوف میں رہتے ہوئے قوت فیصلہ متاثر لہٰذا خاص احتیاط برتیں بالخصوص رجعت عطارد کے زمانہ میں یکم تا **10** مارچ کسی بھی نئے کام یا سرمایہ کاری سے گریز کریں۔ **22** تا **31** مارچ شمس نویں بیت النصیب اوراپنے شرفی گھر رہتے ہوئے مستحکم فیصلے مضبوط قوت ارادی اعلیٰ تعلیم کے حصول کیلئے بیرون ملک جانے کے لئے کوششیں کامیاب جبکہ مذہب اورروحانیت میں خاص دلچسپی بڑھے۔ **9,8** مارچ شمس نیپچون قران صحت جسمانی کا خاص خیال رکھیں۔ آرٹس میں دلچسپی بڑھے۔ جبکہ شاہانہ مزاجی کے سبب اخرجات پر بھی نگاہ لازمی رکھیں۔ **12,11** مارچ شمس مشتری تسدیس نیک مقاصد کی خاطر دوسروں کے ساتھ مل کرکام کرسکیں۔ جدید آئیڈیاز دوران سفرآنے سے اُن کو عملی جامہ پہنانے کے اقدامات بھی جاری ہوں۔ **15,14** مارچ شمس پلوٹو تسدیس جنس مخالف سے خاص محتاط رہیں، اپنے اندر چھپے مخفی صلاحیتوں کو پرکھ سکیں۔ مالی طاقت کا اظہار واستعمال بے دریغ کریں۔ **21,20** مارچ شمس زحل تسدیس حکام سے اعلیٰ روابط طبیعت میں صبروتحمل وبردباری کے سبب حالات پر مکمل نظر رکھتے ہوئے مثبت فیصلے کرسکیں۔ حدود میں رہتے ہوئے کئے گئے اقدامات کامیابی سے ہمکنار کرسکیں۔

**پہلا ہفتہ**: کاروباری مقصد حاصل کرنا چاہتے ہیں تو اپنے آپ کو مستعد اور چست بنائیں۔ اندرون ملک سفر کے پروگرام پر عملدرآمد کرسکیں۔ آپ اپنی تخیلاتی طبیعت کی وجہ سے اپنے مستقبل کے منصوبوں کو مرتب کرسکیں۔ غیرقانونی معاملات سے گریز کریں۔ ملازمت کے سلسلے میں کوشش کرنا بہتر رہے۔ کامیابی ذہانت سے حاصل ہوسکے۔ دوست مدد نہ کریں۔ سماجی تقریبات مرکز توجہ ہوں۔

**دوسرا ہفتہ**: اہم رومانوی اور سماجی ہفتہ ہو اور آپ اپنی زندگی میں نئی راہیں اختیار کرسکیں۔ آرام وسکون کی تلاش میں رہیں۔ خوداعتمادی میں اضافہ ہو۔ کامیابی حاصل کرسکیں۔ سفر وسیلہ ظفر ثابت ہو۔ شریک حیات کی صحت جسمانی کا خیال رکھیں۔ بزرگوں کا تعاون حاصل ہو۔ طالب علم اپنے اساتذہ اور تعلیمی مراکز سے مدد لے کر کامیابی حاصل کرسکیں۔ کاروباری ترقی کے معاملات کی طرف رجحان بڑھے۔

**تیسرا ہفتہ**: کاروباری معاملات میں آپ کو ذہنی پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے۔ آمدن اور اخراجات میں توازن رہے۔ سفر کے پروگرام پر عمل کرسکیں۔ کسی خاص مقصد میں کامیابی ہو۔ اپنی پوزیشن مستحکم کرسکیں۔ گھریلو معاملات میں شریک حیات کا تعاون حاصل رہے۔ رومانس کے مواقع ملیں۔ خوداعتمادی کامیابی کا باعث بنے۔ اہم کاموں میں پھونک پھونک کر قدم رکھیں۔

**چوتھا ہفتہ**: پیدا شدہ مسائل کو حل کرسکیں۔ اپنی ذہانت سے اپنی پوزیشن مستحکم کرسکیں۔ ملازمت اور صحت سے متعلقہ معاملات میں آپ کی مصروفیت بڑھے۔ صحت سے متعلق کسی اچھے معالج سے علاج کروائیں۔ سیر وتفریح کے مواقع ملیں۔ بحث ومباحثہ سے پرہیز کریں تو غیرمتوقع کامیابی حاصل کرسکیں۔ ملازمت کے سلسلے میں پیچیدہ مسائل حل ہوسکیں۔ مشترکہ کاروبار میں حصہ لے سکیں۔

**سعد تواریخ**: 30,24,20,19,14,11,8,5 مارچ

**نحس تواریخ**: 16,9,3 مارچ

---

## Virgo سنبلہ

24August 23September

- ستارہ: عطارد
- حروف: پ غ
- دن: بدھ
- عدد: 5
- رنگ: پیلا
- پتھر: زمرد، فیروزہ

Element: Earth
RulingPlanet: Mercury
Symbol: The Virgin
YourStone: Sapphire
LifePursuit: To do the right thing.
SecretDesire: To love and be loved in return.

آپکا حاکم ستارہ عطارد یکم تا **10** مارچ حالت رجعت جبکہ یکم تا **4** مارچ تحت الشعاع اور ہبوط یافتہ ہونے کے سبب اس ماہ کا آغاز خاص پلاننگ احتیاط اور صدقات دے کر کریں۔ **10** مارچ عطارد حالت مستقیم میں آنے سے درپیش ملازمتی غلط فہمیاں دور ہوسکیں۔ اہم ملازمتی زمہ داریوں میں غفلت نہ برتیں اور مستحکم پلاننگ کے ساتھ تجربہ کار افراد سے مشاورت کی بھی ضرورت رہے۔ **11** تا **16** مارچ عطارد چھٹے بیت المرض میں رہتے ہوئے ماتحت افسران کیساتھ دوران گفتگو الفاظ کا چناؤ سوچ سمجھ کر کریں۔ اوراپنی زمہ داریوں کیلئے دوسروں پر انحصار مت کریں۔ **17** تا **31** مارچ عطارد ساتویں بیت الزوج میں حالت ہبوط میں رہتے ہوئے ازدواجی وشرکتی اُمور میں غلط فہمیوں کا ازالہ بے حد ضروری ہو، بالخصوص اس دوران کسی بھی نئے کام کی ابتداء مشترکہ بنیادوں پر نہ کریں۔ **4,5** مارچ عطارد زہرہ تسدیس روابط میں بحالی غلط فہمیوں کے بادل چھٹ سکیں۔ کام میں خوبصورتی کے معیار کو سراہا جائے۔ **23,22** مارچ عطارد یورانس تسدیس ذہن پریشان لیکن تجرباتی رویہ مسائل کے حل کے لئے کارآمد ثابت ہو تکنیکی مہارت آسکے۔ اور نت نئی چیزیں سیکھنے میں دلچسپی بڑھے۔

**پہلا ہفتہ**: حکمت عملی سے اپنی پوزیشن کو دوسروں کے سامنے بہتر بنا سکیں۔ اپنے درخشاں مستقبل کیلئے پروگرام مرتب کرسکیں۔ پیشہ ورانہ کاموں میں آپ کو پریشانی کا سامنا کرنا پڑے۔ قریبی عزیز کے ساتھ آپ کے تعلقات خراب ہونے کا خدشہ۔ سرمایہ کاری اور بعض لین دین کے کاموں میں احتیاط کریں۔ شراکتی کام کرنے سے پہلے اچھی طرح چھان بین کرلیں تاکہ بعد میں پریشانی نہ ہو۔ خیالات کو عملی جامہ پہنا سکیں۔ جسمانی صحت کا خیال رکھیں۔

**دوسرا ہفتہ**: پیدا شدہ مشکلات کے حل میں کوشاں رہیں۔ آپکی خوداعتمادی سے ایک نفع بخش منصوبہ طے کرسکیں۔ مشترکہ طور پر سیر وتفریح کے پروگرام سے لطف اندوز ہوسکیں۔ ترقی کی راہ میں شریک حیات کا تعاون حاصل رہے۔ رومانس کے بہتر مواقع مل سکیں۔ کاروباری مسائل احسن طریقے سے حل ہوسکیں۔ خواہش کے مطابق کام کرسکیں۔ شریک حیات اور بچوں کے ساتھ مل کر سیر وتفریح کے پروگرام بنا سکیں۔

**تیسرا ہفتہ**: اہم خبر سن سکیں جس سے آپ کو سفر کے مواقع مل سکیں۔ گھریلو معاملات میں آپ کی مصروفیات بڑھیں اور اسی دن گھر میں کچھ افراد کے ساتھ آپ کے تعلقات خراب ہوسکتے ہیں محتاط رہیں۔ مسائل حل کرسکیں۔ اُمیدیں برآئیں۔ رومانس کے مواقع مل سکیں۔ گھریلو ماحول خوشگوار ہوسکیں۔ صحت جسمانی کی طرف توجہ دیں۔ گھریلو ذمہ داریوں میں اضافہ ہو۔

**چوتھا ہفتہ**: مستقبل کیلئے منصوبہ بندی کرسکیں اور بنائے گئے پروگرام پر عمل کرسکیں۔ مقاصد میں کامیابی ہوسکے۔ شراکتی کام میں مسائل پیش آسکتے ہیں۔ صبروتحمل سے کام لیں، نقصان کا اندیشہ ہے۔ شرپسند عناصر کی ریشہ دوانیوں سے بچنے کی کوشش کریں۔ بے روزگار افراد تلاش میں سرگرداں رہیں۔ حالات معمول کے مطابق رہیں۔ نجی پوزیشن کو مضبوط کرسکیں۔ مشترکہ سرمایہ کاری کرسکیں۔

**سعد تواریخ**: 27,22,16,12,5,4 مارچ

**نحس تواریخ**: 30,14,8,2 مارچ

